يمرق السهم من الرمية)).

''میری امت میں سے ایک قوم نکلے گی جو قرآن پڑھے گی تمہارا قرآن پڑھنا انکے پڑھنے کے آگے کچھ نہ ہوگا۔ نہ ہی تمہاری نمازیں ان کی نمازوں کے آگے نہ تمہارے روزے اس کے روزوں کے آگے۔ وہ قرآن یہ سمجھ کر پڑھیں گے کہ وہ ان کے لیے ہے حالانکہ وہ ان کے خلاف ہوگا۔ ان کی نماز ان کے حلق سے نیچے نہیں اتریں گی۔ اسلام سے اس طرح نکلیں گے جیسے تیر کمان سے نکلتا ہے۔''

اگر وہ لشکر جو ان سے لڑے گا یہ جان جائے کہ رسول اللہ ﷺ کی زبانی ان کے لیے کیا کچھ ہے تو وہ دیگر عمل ترک کر دیں گے۔ اس قوم کی نشانی یہ ہے کہ ان میں سے ایک آدمی ہوگا جس کا بازو ہے ہاتھ نہیں ہے اس کا (کٹا ہوا) بازو ایسے ہوگا جیسے عورت کا پستان اس پر سفید بال ہوں گے۔ فرمایا یہ لوگ معاویہ کی طرف شام والوں کے پاس جائیں گے اور تمھیں اپنے اموال و اولاد میں چھوڑ دیں گے مجھے امید ہے کہ وہ یہی قوم ہے انھوں نے حرام خون بہایا ہے لوگوں پر حملہ کیا ہے اللہ کا نام لے کر چلو۔ جب خوارج سے ہمارا سامنا ہوا تو ان کا کمانڈر یا سردار اس دن عبداللہ بن وھب تھا اس نے ان سے کہا نیزے پھینک دو اور تلواریں نکال لو میں تمھیں اسی طرح قسم دیتا ہوں یا جنگ کے لیے کہتا ہوں جس طرح انھوں نے حروراء والے دن کیا تھا وہ واپس آئے نیزے چھوڑ کر تلواریں اٹھالیں لوگوں نے ان کو نیزوں سے گھیر لیا۔ ایک دوسرے کی طرف متوجہ ہو گئے۔ اس دن صرف دو آدمی مارے گئے۔ علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا ان میں سے بازو کٹے کو تلاش کرو انھوں نے تلاش کیا مگر نہیں ملا۔ علی رضی اللہ عنہ تلوار لے کر کچھ لوگوں کے پاس گئے جو ایک دوسرے کی طرف متوجہ تھے آپ نے کہا انہیں پیچھے دھکیل دو۔ تو اس آدمی کو زمین پر گرا پایا۔ آپ نے اللہ اکبر کہا پھر فرمایا: اللہ نے سچ کہا رسول اللہ ﷺ نے پہنچا دیا۔ عبیدہ سلیمانی نے کھڑے ہو کر سوال امیر المؤمنین کیا آپ نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے؟ علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ کی قسم میں نے

رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے تین مرتبہ قسم کھا کر انھوں نے یہ بات کہی ۔امت خوارج کی گمراہی ومذمت پر متفق ہے البتہ ان کی تکفیر میں اختلاف ہے اس میں مالک واحمد رحمہ اللہ کے مشہور قول ہیں ۔شافعی رحمہ اللہ کے مذھب میں ان کے بارے میں دو باتیں یا رائے ہیں:

① یہ باغی ہیں[1].

② وہ کافر مرتد ہیں ان کا قتل جائز ہے ان کے قیدیوں کا قتل بھی جائز ہے ان کے بھاگنے والوں کا تعاقب کیا جائے گا اور جو پکڑا گیا اس سے مرتد کی طرح توبہ کروائی جائے گی ورنہ قتل کیا جائے گا جیسا کہ مانعین زکاۃ کے بارے میں ان کا مذھب ہے کہ اگر زکاۃ نہ دینے کی وجہ سے یہ مانعین امام سے قتال کریں گے تو کیا انہیں کافر کہا جائے گا جبکہ یہ لوگ زکاۃ کے وجوب کے اقراری ہوں ؟اس میں دو روایتیں یا قول منقول ہیں ۔یہ سب اس بات کی وضاحت کرتی ہیں کہ **ابوبکر رضی اللہ عنہ کا مانعین زکاۃ کے خلاف اور علی رضی اللہ عنہ کا خوارج کے خلاف قتال ایسا نہیں ہے جیسا جنگ صفین وجمل والوں کے خلاف قتال تھا۔علی رضی اللہ عنہ کا خوارج کے بارے میں جو قول ہے وہ اس بات کا تقاضا کرتا ہے کہ خوارج کو ان لوگوں کی طرح قرار نہ دیا جائے جو اصل دین سے مرتد ہیں ائمہ سے یہی منقول ہے جیسے امام احمد رحمہ اللہ وغیرہ**۔ان کا حکم اہل جمل وصفین والا نہیں ہے بلکہ یہ تیسری قسم ہیں ان کے بارے میں یہ تینوں اقوال میں سب سے صحیح قول ہے اور شھادتین کا اقرار کرنے والے کچھ لوگوں کے خلاف صحابہ رضی اللہ عنہم نے قتال کیا مثلاً مانعین زکاۃ جیسا کہ صحیحین میں ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ عمر رضی اللہ عنہ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ سے کہا اے خلیفہ رسول اللہ ﷺ آپ ان لوگوں سے کیسے قتال کریں گے جبکہ رسول اللہ ﷺ کا فرمان ہے کہ:

---

① یہ بات کہنے والے مانعین زکاۃ کی طرح کے شبہ میں مبتلا ہیں کہ ان کے خلاف ابوبکر رحمہ اللہ نے باغی سمجھ کر قتال کیا مرتد سمجھ کر نہیں جب کہ دوسری رائے والے کہتے ہیں کہ مانعین زکاۃ کا شبہ صحیح نہیں تھا لہٰذا وہ مرتد ہیں البتہ دونوں گروہ مانعین زکاۃ فی عصر الصدیق کے ارتداد پر متفق ہیں۔

﴿أمرت أن اقاتل الناس حتی یشهدوا أن لا اله الا اللّٰه وأنی رسول اللّٰه فاذا قالوها عصموا منی دماء هم وأموالهم الا بحقها﴾ ''مجھے لوگوں سے اس وقت تک کے لیے قتال کا حکم دیا گیا ہے جب تک وہ لا الٰہ الا اللہ نہ کہہ دیں جب یہ کہہ دیں تو اپنی جان و مال مجھ سے بچا لیں گے مگر اس کے حق کے ساتھ۔''

ابوبکر رضی اللہ عنہ نے جواب دیا کہ کیا آپ نے ''الا بحقها'' حق کے ساتھ نہیں کہا تھا؟ زکاۃ ہی تو وہ حق ہے۔ اللہ کی قسم انھوں نے ایک رسی بھی روک لی جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں دیتے تھے تو میں اس پر بھی ان سے قتال کروں گا۔ عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ واقعی اللہ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کا سینہ کھول دیا تھا قتال کے لیے اور میں نے جان لیا کہ یہ حق ہے۔ **صحابہ رضی اللہ عنہم وائمہ رحمۃ اللہ علیہم کا اتفاق ہے مانعین زکاۃ کے خلاف قتال کرنے پر اگرچہ وہ پنجوقتی نمازیں پڑھتے ہوں اور رمضان کے روزے رکھتے ہوں چونکہ ان لوگوں کا کوئی مشہور شبہ نہیں ہے جو قابل قبول ہو لہٰذا یہ لوگ مرتد ہیں زکاۃ نہ دینے پر ان کے خلاف قتال کیا جائے گا اگرچہ وہ وجوب کا اقرار کرتے ہوں جیسا کہ اللہ** نے حکم دیا ہے۔ ان کا کہنا ہے کہ اللہ نے اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا تھا: ﴿خُذْ مِنْ اَمْوَالِهِمْ صَدَقَةً﴾ ''آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) ان کے مال سے زکاۃ لیں (التوبۃ=۹:۱۰۳)۔'' آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے انتقال سے اب زکاۃ ساقط ہوگئی ہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ان لوگوں کے خلاف بھی قتال کا حکم دیا تھا جو شراب پینے سے نہیں رکتے تھے۔

## فصل

**ان لوگوں کی حالت سے واقفیت تا کہ ان کے بارے میں اللہ کا حکم معلوم ہو سکے**

**دوسرا اصول: ان لوگوں کی حالت سے واقف ہونا:** یہ بات تو معلوم ہے کہ ان لوگوں نے شام پر پہلی مرتبہ ۹۹ھجری میں حملہ کیا لوگوں کو امان دی اور منبر پر اس کا اقرار کیا مگر اس کے باوجود انھوں نے مسلمانوں کے بچوں کو قید کیا جن کی تعداد ایک لاکھ سے زیادہ بتائی جاتی ہے۔اور بیت المقدس، نابلس،حمص، داریا اور جبل الصالحیہ وغیرہ میں قتل وغارت کی اور لوگوں کو قید کیا جن کی تعداد اللہ ہی بہتر جانتا ہے ان کی تعداد ایک لاکھ بتائی جاتی ہے **یہ لوگ مسلمانوں کی خوبصورت عورتوں سے مساجد میں بدکاری کرتے تھے اور جامع مسجد کو انھوں نے بدکاری کا اڈہ بنالیا تھا ہم نے ان کے فوجیوں اور عام لوگوں کو دیکھا ہے کہ وہ نمازیں نہیں پڑھتے تھے ان کی فوج میں نہ کوئی امام ہوتا تھا نہ کوئی مؤذن** ۔انھوں نے مسلمانوں کا مال اور اولاد کو لوٹا ان کی بستیاں اجاڑ کر رکھ دیں ان کی حکومت میں بدترین لوگ شامل ہوتے تھے، زندیق ومنافق جو دل سے اسلام کا عقیدہ نہیں رکھتے تھے یا بدترین بدعتی جیسے روافض،جھمیہ واتحادیہ وغیرہ یا جو سب بڑے گناہگار وبدکردار ہوتے تھے۔یہ لوگ استطاعت کے باوجود بھی حج نہیں کرتے تھے اگر چہ ان میں کچھ نمازی وروزے دار بھی تھے مگر ان کی اکثریت روزہ نماز اور زکاۃ کی ادائیگی نہیں کرتے تھے۔ **یہ لوگ چنگیز خان کی حکومت کے لیے لڑتے تھے جو ان کی اطاعت قبول کر لیتا یہ اسے اپنا دوست بنالیتے اگرچہ وہ کافر ہی کیوں نہ ہوں اور جو ان کی اطاعت نہ کرتا اسے دشمن بنالیتے اگرچہ وہ مسلمان ہی کیوں نہ ہو۔اسلام کے لیے وہ جنگ نہیں کرتے تھے نہ ہی (غیر مسلموں پر) جزیہ رکھتے تھے بلکہ ان کے ہاں بڑے سے بڑا مسلمان بھی ان کے امراء وحکمرانوں کی اس طرح تعظیم**

کرتا تھا جس طرح کسی مشرک یہودی ونصرانی کو کرنی پڑتی تھی۔ جیسا کہ شام میں مسلمانوں کے نمائندے کو ان کے سردار نے کہا تھا کہ ہم مسلمان ہیں اس نے کہا کہ اللہ کی طرف سے یہ دو بڑی نشانیاں آئی ہیں ایک محمد (ﷺ) اور دوسرا چنگیز خان۔ ان کا قرب حاصل کرنے کے لیے یہ سب سے بڑا ذریعہ تھا کہ محمد ﷺ اور چنگیز خان کو برابر قرار دیا جائے حالانکہ کہاں سید الانبیاء وسید ولد آدم محمد ﷺ اور کہاں بہت بڑا مشرک کافر، فسادی چنگیز خان؟ چنگیز خان کے بارے میں تاتاری بہت بڑا عقیدہ رکھتے تھے اسے اللہ کا بیٹا کہتے تھے جیسا کہ نصارٰی عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں رکھتے تھے۔

یہ سب غلط عقائد دراصل وہ دروازے ہیں جن سے یہ لوگ کفر میں داخل ہوئے۔ یہ ضروری نہیں کہ کسی آدمی کے اندر کفر کی تمام باتیں پائی جائیں بلکہ کفر کی کوئی سی بھی ایک صورت پائی جائے تو وہ بھی کافی ہے اس کو کافر قرار دینے کے لیے مثلاً جو شخص رسول اللہ ﷺ کو گالی دیتا ہے یا آپ ﷺ کے دین کو برا بھلا کہتا ہے وہ کافر ہے۔

وہ کہتے تھے کہ سورج نے (چنگیز خان کی ماں کو حاملہ بنایا ہے وہ اس طرح کہ اس کی ماں ایک خیمے کے اندر تھی کہ سورج خیمے کے ایک سوراخ روشندان سے اندر آیا اور چنگیز خان کی ماں حاملہ ہوگئی ۔حالانکہ ہر شخص جانتا ہے کہ یہ جھوٹ ہے یہ اس بات کی دلیل ہے کہ وہ ولد الزنا تھا اس کی ماں نے زنا کیا اور اسے چھپانے کے لیے یہ دعوٰی کیا کہ سورج نے اسے حاملہ کیا ہے۔ اس کے باوجود تاتاری اس کو تمام رسولوں سے زیادہ تعظیم دیتے تھے یہاں تک کہ جس کے پاس مال ودولت ہوتی تو وہ کہتا کہ یہ چنگیز خان کا دیا ہوا رزق ہے۔ کھانے پینے کے بعد چنگیز خان کا شکر ادا کرتے تھے **وہ لوگ چنگیز خان کے بنائے ہوئے طریقوں اور دین کے منکر کا قتل جائز سمجھتے تھے** یہ ان کا طریقہ تھا کہ وہ اس ملعون کو جناب رسول اللہ ﷺ کے برابر قرار دیتے تھے یہ تو واضح ہے کہ مسیلمہ کذاب اس کی بنسبت مسلمانوں کے لیے کم نقصان دہ تھا۔ اس کا تو دعوٰی تھا کہ وہ

محمد ﷺ کے ساتھ رسالت میں شریک ہے اس بنا پر صحابہ رضی اللہ عنہم نے اس کے خلاف قتال کیا تو اس آدمی کا کیا حکم ہے جو محمد ﷺ کو چنگیز خان کے برابر قرار دیتا ہے؟ یہ لوگ اسلام کا دعویٰ کرنے کے باوجود چنگیز خان کے حکم کو اسلام پر مقدم رکھتے ہیں یہ لوگ چنگیز خان کے بنائے ہوئے قانون کے لیے اسی طرح قتال کرتے ہیں جس طرح مسلمان اسلام کے لیے کرتے ہیں بلکہ یہ اس کی اطاعت زیادہ کرتے ہیں اس کے لیے مال خرچ کرتے ہیں اس کے نائب ہونے کا اقرار کرتے ہیں اس کے حکم کی مخالفت نہیں کرتے مگر جس طرح کوئی امام کی اطاعت سے خارج ہونے والا امام کی نافرمانی کرتا ہے۔ یہ لوگ مسلمانوں سے لڑتے ہیں ان سے دشمنی کرتے ہیں ان کو اس کی اطاعت پر مجبور کرتے ہیں انہیں اس بات پر بھی مجبور کرتے ہیں کہ یہ اپنے مال اس مشرک کافر بادشاہ کے لیے خرچ کریں جو فرعون و نمرود کی طرح بادشاہ بلکہ ان سے بڑھ کر فساد کرنے والا ہے۔ اللہ کا فرمان ہے:

﴿اِنَّ فِرۡعَوۡنَ عَلَا فِی الۡاَرۡضِ وَ جَعَلَ اَہۡلَہَا شِیَعًا یَّسۡتَضۡعِفُ طَآئِفَۃً مِّنۡہُمۡ یُذَبِّحُ اَبۡنَآءَہُمۡ وَ یَسۡتَحۡیٖ نِسَآءَہُمۡ ؕ اِنَّہٗ کَانَ مِنَ الۡمُفۡسِدِیۡنَ﴾ (قصص=۲۸:۴)

”فرعون نے زمین میں سرکشی کی ہے اور اس کے باشندوں کو گروہوں میں تقسیم کر دیا ایک گروہ دوسرے گروہ کو کمزور کرتا تھا ان کے بیٹوں کو ذبح کرتا، عورتوں کو زندہ رکھتا تھا وہ فساد کرنے والوں میں سے تھا۔“

جبکہ چنگیز خان نے تکبر و سرکشی کی اور یہ تمام ادیان کو ماننے والوں کو کمزور سمجھتا تھا مسلمان، یہود، نصاریٰ مشرک جو بھی اس کی مخالفت کرتا تھا۔ مردوں کو قتل کرتا تھا۔ عورتوں کو قیدی بناتا، مال لوٹتا فصل و نسل برباد کرتا۔ اللہ فساد کو پسند نہیں کرتا۔ یہ لوگوں کو انبیاء کرام علیہم السلام کے دین سے ہٹا کر اپنے ایجاد کردہ دین اور کفریہ شریعت کا پیرو بناتا تھا یہ لوگ دعویٰ تو اسلام کا کرتے تھے مگر ان کفار کے دین کو اسلام پر ترجیح دیتے تھے اللہ و رسول اللہ ﷺ کے دین سے زیادہ ان کے دین کی

اطاعت کرتے تھے **مومنوں کے بجائے ان کفار سے دوستی کرتے تھے** اور آپس کے **تنازعات دین اسلام کے بجائے اپنے جاہلیت والے حکم کے مطابق حل کرتے تھے** اسی طرح ان کی حکومت کے اکابر اور وزراء دین اسلام کو یہود و نصاریٰ کے دین کی طرح قرار دیتے تھے اور کہتے تھے کہ یہ سب اللہ کی طرف جانے والے راستے ہیں جیسا کہ مسلمانوں میں چار مذاہب (حنفی، شافعی، حنبلی، مالکی ہیں) ان میں سے ایسے بھی ہیں جو یہود و نصاریٰ کے دین کو اور کچھ ایسے ہیں جو دین اسلام کو ترجیح دیتے ہیں یہ بات ان کے بارے میں بہت ہی عام اور مشہور ہے یہاں تک کہ ان کے فقہاء و عبادت گذار بھی خاص کر جھمیہ اتحادیہ فرعونیہ وغیرہ ان پر فلسفہ غالب آچکا ہے یہ اکثر فلسفہ اپنانے والوں کا مذہب ہے اسی مذہب پر اکثر نصاریٰ اور یہود بھی ہیں۔ بلکہ اگر یہ کہا جائے کہ ان کے علماء و عبادت گذاروں میں سے اکثر اس مذہب پر ہیں تو غلط نہ ہوگا۔ میں نے ان کے بارے میں بہت کچھ سنا اور دیکھا ہے جس کے بیان کی یہاں گنجائش نہیں ہے۔ **یہ بات تو بدیہی طور پر معلوم و معروف ہے کہ اور اس پر مسلمانوں کا اجماع بھی ہے کہ جس نے دین اسلام کے علاوہ کسی اور دین اور شریعت محمدی ﷺ کے علاوہ کسی اور شریعت کو جائز قرار دیا تو وہ کافر ہے۔ اس کا کفر اس شخص جیسا ہے جو کتاب کے بعض حصے پر ایمان لاتا ہے اور بعض کا انکار کرتا ہے** جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

﴿اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْفُرُوْنَ بِاللّٰهِ وَ رُسُلِهٖ وَ يُرِيْدُوْنَ اَنْ يُّفَرِّقُوْا بَيْنَ اللّٰهِ وَ رُسُلِهٖ وَ يَقُوْلُوْنَ نُؤْمِنُ بِبَعْضٍ وَّ نَكْفُرُ بِبَعْضٍ وَّ يُرِيْدُوْنَ اَنْ يَّتَّخِذُوْا بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيْلًا O اُولٰٓئِكَ هُمُ الْكٰفِرُوْنَ حَقًّا وَ اَعْتَدْنَا لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابًا مُّهِيْنًا﴾ (النساء=٤: ١٥٠-١٥١)

”جو لوگ اللہ و رسول کے ساتھ کفر کرتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ اللہ اور اس کے رسولوں کے درمیان فرق کریں اور کہتے ہیں ہم بعض پر ایمان لاتے ہیں اور بعض کا انکار کرتے ہیں کہ اس کے درمیان کوئی راستہ اختیار کرلیں یہ لوگ حقیقی کافر ہیں اور ہم نے کافروں کے لیے رسوا کرنے

والا عذاب تیار کیا ہے۔''

یہود و نصارٰی اور فلاسفہ اس میں داخل ہیں کہ کتاب کے بعض حصے پر ایمان لاتے ہیں اور بعض کا انکار کرتے ہیں۔ یہود و نصارٰی میں سے جس نے فلسفہ اپنایا اس کا کفر دو وجہ سے باقی رہا۔ جبکہ ان لوگوں کے وزراء جو اپنا مقصد اپنی رائے سے حاصل کرتے ہیں وہ بھی اسی طرح بننا چاہتے ہیں۔ اگر ایک یہودی فلسفی ہو اور پھر وہ اسلام کی طرف خود کو منسوب کرے اور اس میں یہودیت و فلسفہ باقی ہو اور اس کے ساتھ ساتھ رافضی بھی ہو تو یہ ان کے نزدیک سب سے بڑا اہل قلم ہوتا ہے اور ان کے نزدیک صاحبِ تلوار سے زیادہ بڑے مرتبہ والا ہوتا ہے۔ مومن کو اس سے عبرت لینا چاہیے۔ خلاصہ یہ کہ ہر قسم کا نفاق۔ زندیقیت اور الحاد تاتاریوں کے متبعین میں داخل ہو چکا ہے اس لیے کہ یہ تمام لوگوں میں سب سے زیادہ جاہل ہیں اور دین کی بہت کم معلومات رکھتے ہیں اور دین کی اتباع سے بہت دور ہیں اور سب سے زیادہ اپنی خواہشات و خیالات کی پیروی کرتے ہیں انھوں نے لوگوں کو چار اقسام میں تقسیم کیا ہے۔ یال، باغ، دانشمند اور طاط، یعنی دوست، دشمن، عالم اور عام، جو ان کی جاہلانہ اطاعت میں داخل ہو جاتا ہے اور ان کے کفریہ طریقے اپنا لیتا ہے وہ ان کا دوست ہے۔ جو ان کی مخالفت کرتا ہے وہ دشمن ہے اگر چہ اللہ کا نبی ،رسول اور ولی ہی کیوں نہ ہو۔ جو بھی عالم یا دیندار کہلاتا ہے اسے یہ دانشمند کہتے ہیں جیسے فقیہ، زاہد، راہب، پادری، یہودی عالم، نجومی، جادوگر، طبیب، کاتب، حساب دان، یہ بتوں کے پجاریوں کو بھی درجہ دیتے ہیں ان میں مشرکین و اہل کتاب اور اہل بدعت میں سے درجات دیتے ہیں جو اللہ کے علاوہ کوئی نہیں جانتا اور اہل علم والا یمان کو ایک ہی قسم قرار دیتے ہیں بلکہ یہ قرامطہ، ملاحدہ، باطنیہ، زنادقہ، منافقین جیسے طوسی وغیرہ جو بھی عالم کہلاتا ہے اسے حاکم بناتے ہیں چاہے مسلمان ہو، یہودی ہو یا نصارٰی۔ اسی طرح ان کا بے وقوف وزیر جسے الرشید کہتے وہ بھی اسی طرح کے فیصلے کرتا ہے۔ بدترین مسلمانوں کو بہترین مسلمانوں اہل علم و ایمان پر مقدم

رکھتے ہیں۔ یہاں تک کہ قاضی کے عہدے پر ان لوگوں کا تقرر کرتے ہیں جو زندیق۔ ملحد اور اللہ ورسول ﷺ کے ساتھ کفر کرنے والے ہوں تاکہ وہ کفار، منافقین جیسے یہود۔ قرامطہ۔ ملاحدہ وروافض کے قریب ہوں۔ جنھیں یہ دوسروں کی بنسبت زیادہ اہمیت دیتے ہیں۔ جبکہ یہ اسلام کا اظہار بھی کرتے ہیں اس لیے کہ اس کے بغیر چارہ نہیں ہے کہ اکثریت مسلمانوں کی ہے۔ یہاں تک کہ ان کا یہ ملحد منافق وزیر (الرشید) اس نے ایک کتاب لکھی جس کا مضمون تھا کہ رسول اللہ ﷺ یہود ونصارٰی کے دین پر راضی تھے اور آپ ﷺ ان کو برا نہیں سمجھتے تھے نہ ہی ان کی مذمت کرتے تھے اور نہ ان کے دین سے منع کرتے تھے نہ ہی اسلام لانے کا کہتے تھے اس کے لیے دلیل اس جاہل نے اس سورت سے لی تھی:

﴿قُلْ يَآيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ o لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ o وَ لَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ o وَ لَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ o وَ لَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَا اَعْبُدُ o لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ o﴾

(الکافرون=١٠٩: ١-٦)

''کہہ دیجیے (اے محمد ﷺ) اے کافرو میں اس کی عبادت نہیں کرتا جس کی عبادت تم کرتے ہو اور تم اس کی عبادت نہیں کرتے جس کی میں عبادت کرتا ہوں اور تم اس کی عبادت کرنے والے نہیں جس کی میں عبادت کرتا ہوں اور میں اس کی عبادت کرنے والا نہیں جس کی تم عبادت کرتے ہو تمہارے لیے تمہارا اور میرے لیے میرا دین ہے۔''

اس کا خیال تھا کہ یہ سورت ان (یہود ونصارٰی) کے دین پر رضامندی کا تقاضا کرتی ہے۔ اس نے کہا یہ آیت محکم ہے منسوخ نہیں اس کی بناء پر اس نے بہت سی باتوں کی جرأت کی۔ حالانکہ یہ اس کی جہالت ہے ورنہ ﴿لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ﴾ میں ایسی کوئی بات نہیں ہے کہ جو کفار کے دین کے حق ہونے پر دلیل ہو یا اس کے پسندیدہ ہونے کی بلکہ یہ تو نبی ﷺ کے ان کے دین سے بری وبیزار ہونے کی دلیل ہے اسی لیے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ یہ سورت شرک سے

برأت و بیزاری ہے۔جیسا کہ ایک اور آیت میں آتا ہے:

﴿وَ اِنْ كَذَّبُوْكَ فَقُلْ لِّيْ عَمَلِيْ وَ لَكُمْ عَمَلُكُمْ اَنْتُمْ بَرِيْٓئُوْنَ مِمَّآ اَعْمَلُ وَ اَنَا بَرِيْٓءٌ مِّمَّا تَعْمَلُوْنَ﴾ (یونس=۱۰:۴۱)

''اگر یہ لوگ آپ ﷺ کو جھٹلا دیں تو آپ کہہ دیں کہ میرے لیے میرا اور تمہارے لیے تمہارا عمل ہے تم اس سے بری ہو جو میں عمل کرتا ہوں اور میں تمہارے اعمال سے بری و بیزار ہوں۔''

لہٰذا﴿ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ﴾کا مطلب ہے:لنا أعمالنا و لكم أعمالكم. ہمارے لیے ہمارے اور تمہارے لیے تمہارے اعمال ہیں۔اس کے بعد اسی کے تقاضا کا ذکر کیا کہ:﴿اَنْتُمْ بَرِيْٓئُوْنَ مِمَّآ اَعْمَلُ وَ اَنَا بَرِيْٓءٌ مِّمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴾تم میرے اور میں تمہارے اعمال سے بری ہوں۔اگر مان بھی لیا جائے کہ اس سورت کا تقاضا ہے کہ ان (یہود و نصاریٰ) کو اپنا دین ترک کرنے کا حکم نہیں دیا گیا تو اسلام کے دیگر متواتر دلائل اور اجماع امت سے ثابت ہے کہ مشرکین و اہل کتاب کو اسلام پر ایمان لانے کا حکم دیا گیا ہے اور انہیں بتلایا گیا ہے کہ وہ جس مذہب پر ہیں وہ کفر ہے اس کی وجہ سے وہ ہمیشہ کے لیے جہنم میں جائیں گے۔انھوں نے روافض کو ترقی دی انہیں غالب کیا اور منبر پر خلفائے راشدین کے تذکرہ سے منع کیا اور علی رضی اللہ عنہ کا ہی تذکرہ کیا اور انھوں نے ان بارہ اماموں کی طرف دعوت دی جن کے بارے میں روافض کا عقیدہ ہے کہ وہ معصوم امام ہیں اور ابوبکر،عمر و عثمان رضی اللہ عنہم (نعوذ باللہ) کافر فاجر ظالم تھے ان کے لیے خلافت جائز نہ تھی اور نہ ہی ان کے بعد کسی کے لیے جائز تھی۔روافض کا مذہب دین سے خارج ہونے والے خوارج کے مذہب سے بھی بدتر مذہب ہے اس لیے کہ خوارج کا انتہائی کفر یہ ہے کہ وہ عثمان اور علی رضی اللہ عنہم اور اس کے گروہ کو کافر کہتے ہیں جبکہ روافض ابوبکر،عمر، عثمان رضی اللہ عنہم اور تمام سابقین اولین کو کافر کہتے ہیں اور نبی ﷺ کی سنت کا انکار خوارج کی بنسبت زیادہ کرتے ہیں ان میں کذب،افتراء،غلو اور الحاد اتنا ہے کہ جتنا خوارج میں نہیں۔ان میں

مسلمانوں کے خلاف کفار کی معاونت ہے جو کہ خوارج میں نہیں ہے۔ روافض تاتاریوں اور ان کی حکومت کو پسند کرتے ہیں اس لیے کہ اس حکومت کی وجہ سے انہیں وہ عزت حاصل ہے جو مسلمانوں کی حکومت کی وجہ سے حاصل نہیں ہوسکتی۔ روافض مشرکین، یہود ونصاریٰ کی مدد کرتے ہیں مسلمانوں کے خلاف قتال کرنے میں۔ اسلام لانے سے پہلے مشرق کی سرزمین خراسان۔ عراق اور شام میں تاتاریوں کے داخل ہونے کا ذریعہ یہ روافض ہیں اسلامی ممالک پر تاتاریوں کے قبضہ میں سب سے زیادہ معاونت انہی روافض نے کی ہے۔ انہی کے تعاون سے تاتاریوں نے مسلمانوں کو قتل کیا ان کے بچوں اور عورتوں کو قید کرلیا۔ ابن علقمی (ملعون) جیسے لوگوں کا خلیفہ کے ساتھ معاملہ اور حلب کا واقعہ تو ہر خاص وعام کو اچھی طرح معلوم ہے۔ اسی طرح شام کے ساحلوں پر مسلمانوں اور عیسائیوں کی لڑائی میں روافض مسلمانوں کے خلاف عیسائیوں کا ساتھ دے رہے تھے اور انھوں نے ان کی مدد کی تاکہ تاتاری آجائیں۔ روافض کے لیے ساحلوں میں سے عکا کی فتح مشکل واہم تھی۔ جب مسلمان عیسائیوں اور مشرکین پر غلبہ حاصل کرتے تو روافض کو دکھ ہوتا اور جب مسلمان مغلوب ہوتے یہ لوگ جشن وخوشی مناتے۔ روافض میں زندیق اور ملحد نصیریہ، اسماعیلیہ اور قرامطہ وغیرہ جیسے بے دین لوگ داخل ہوگئے۔ یہ لوگ شام۔ عراق اور خراسان میں تھے۔ روافض جہمیہ، قدریہ بھی ہیں ان میں کذب، افتراء، بدعت اور اللہ ورسول پر خوارج کی بنسبت زیادہ جھوٹ باندھتے ہیں وہ خوارج جن کے خلاف صحابہ اور علی رضی اللہ عنہ نے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم پر قتال کیا تھا۔ ان روافض میں ان مانعین زکاۃ سے زیادہ ارتداد ہے جن کے خلاف ابوبکر رضی اللہ عنہ نے قتال کیا تھا۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے خوارج کے جس بڑے عمل کی وجہ سے مذمت کی تھی وہ یہ تھا کہ یہ اہل اسلام سے قتال کریں گے اور دیگر ادیان والوں کو دعوت دیں گے جیسا کہ صحیحین میں ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے:

"علی رضی اللہ عنہ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس کچھ سونا بھیجا۔ آپ نے چار امراء نجد میں اسے تقسیم کیا تو قریش

وانصار کو اس پر غصہ آیا اور کہنے لگے آپ ﷺ نے قریش کے سرداروں کو دیا اور ہمیں چھوڑ دیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: میں ان کی تالیف قلب کے لیے کر رہا ہوں۔ ایک آدمی آپ ﷺ کی طرف متوجہ ہوا جس کی آنکھیں دھنسی ہوئی تھیں۔ گال ابھرے ہوئے تھے اونچی پیشانی والا تھا۔ گھنی داڑھی تھی۔ سر کے بال مونڈے ہوئے تھا۔ اس نے کہا: اے محمد اللہ سے ڈر جاؤ۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اگر میں اللہ کی نافرمانی کروں گا تو اس کی اطاعت اور کون کرے گا؟ اللہ نے مجھے اہل زمین کا امین بنایا ہے اور تم مجھے امین نہیں مانتے؟ ایک آدمی نے اس شخص کے قتل کی اجازت چاہی تو آپ ﷺ نے منع کر دیا۔ جب وہ آدمی چلا گیا تو آپ ﷺ نے فرمایا: اس کے پیچھے یا اس کی نسل میں سے ایک قوم پیدا ہوگی جو قرآن پڑھے گی مگر ان کے حلق سے نیچے نہیں جائے گا یہ لوگ دین سے ایسے نکلیں گے جیسے تیر کمان سے نکل جاتا ہے۔ یہ لوگ اہل اسلام کو قتل کریں گے اور بت پرستوں کو چھوڑ دیں گے اگر میں انہیں پالوں تو انہیں عاد کی طرح قتل کروں۔ صحیحین میں ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے مروی الفاظ ہیں کہ: ہم رسول اللہ ﷺ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے آپ ﷺ کچھ مال تقسیم فرما رہے تھے کہ بنوتمیم کا ایک آدمی ذوالخویصرہ آیا اور کہا اللہ کے رسول ﷺ عدل کریں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اگر میں عدل نہیں کروں گا تو اور کون عدل کرے گا؟ تو ناکام ونامراد ہو جائے اگر میں عدل نہ کروں؟ عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: اللہ کے رسول ﷺ کیا آپ مجھے اس کی گردن مارنے کی اجازت دیں گے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: اسے چھوڑ دو اس کے ساتھی ہوں گے کہ ان کی نماز کے آگے تم اپنی نماز کو اور ان کے روزوں کے آگے تم اپنے روزوں کو کمتر خیال کرو گے۔ یہ لوگ قرآن پڑھیں گے مگر وہ ان کے حلق سے آگے نہیں جائے گا یہ لوگ دین سے ایسے نکلیں گے جیسے تیر شکار سے نکلتا ہے جب اس کے پھل کو دیکھتا ہے تو اس پر کچھ نہیں ہوتا۔ اس کے دوسرے حصوں پر بھی کچھ نہیں ہوتا وہ خون اور گوشت سے پار ہو چکا ہوتا ہے۔ ان کی نشانی ہے ایک کالا آدمی اس کا ایک بازو عورت کی پستان کی طرح گوشت کا ٹکڑا ہوگا۔ یہ تب

نمودار ہوں گے جب لوگوں میں تفرقہ پیدا ہوگا۔

ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کہتے ہیں: میں گواہی دیتا ہوں کہ میں نے یہ حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی اور یہ بھی گواہی دیتا ہوں کہ علی رضی اللہ عنہ نے ان کے خلاف قتال کیا میں بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھا۔ علی رضی اللہ عنہ نے اس آدمی کو تلاش کرنے کا حکم دیا اسے تلاش کر کے آپ صلی اللہ علیہ وسلم ے سامنے لایا گیا میں نے اس میں وہ صفات دیکھیں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے بارے بتائی تھیں۔''

یہ خوارج جن کی مذمت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کی تھی اس مذمت کی سب سے بڑی وجہ یہ تھی کہ یہ اہل اسلام کو قتل کرتے ہیں اور بت پرستوں کو چھوڑ دیتے ہیں اور یہ بھی آپ نے فرمادیا تھا کہ یہ لوگ اس وقت نمودار ہوں گے جب لوگ فرقے فرقے ہو چکے ہوں گے مگر اس کے باوجود خوارج نے کبھی مسلمانوں کے خلاف کفار کی معاونت نہیں کی جبکہ روافض مسلمانوں کے خلاف کفار کی مدد کرتے تھے ان کے لیے یہ کافی نہ ہوا کہ وہ مسلمانوں کے ساتھ مل کر کفار کے خلاف قتال کریں کہ کفار کے ساتھ مل کر مسلمانوں کے خلاف قتال کرتے ہیں لہٰذا یہ دین سے زیادہ نکلے ہوئے ہیں بنسبت خوارج کے۔ جب خوارج وروافض نے جماعت المسلمین سے علیحدگی اختیار کر لی تو مسلمانوں نے ان کے قتل کے وجوب پر اجماع کیا جیسا کہ علی رضی اللہ عنہ نے ان کو قتل کیا۔ تو اس کے ساتھ ساتھ جب یہ دین کی سب سے بڑی مخالفت کریں یعنی مشرکین کے احکام اپنائیں تو پھر ان کا کیا حکم ہوگا۔ جو بھی فوجی افسر یا دیگر کوئی شخص ان کے ساتھ ملے گا اس کا حکم بھی وہی ہوگا جو ان کا ہے ان میں شرائع اسلام سے ارتداد بھی ہے یہ جتنے شرائع سے ارتداد کریں گے (وہ ارتداد ہی شمار ہوگا) جب سلف نے مانعین زکاۃ کو مرتد کہا ہے باجودیکہ وہ روزے رکھتے تھے نمازیں پڑھتے تھے اور جماعت المسلمین کے خلاف قتال نہیں کرتے تھے تو پھر اس شخص کا کیا حکم ہوگا جو اللہ ورسول صلی اللہ علیہ وسلم کے دشمنوں کا ساتھ دیتا ہے اور مسلمانوں کے خلاف قتال کرتا ہے (مشرکین کے ساتھ ایسی دوستی کہ مسلمانوں کے خلاف قتال کے لیے ان کی صفوں میں شامل ہوا

جائے اوران کے کفر کی کسی صورت میں اشاعت کا سبب بن جائے یہ انہی کفار کے کفر کی طرح کفر شمار ہوتا ہے۔

## فصل

### شام ومصر کے مسلمان ہمیشہ سے اسلام کا لشکر ہیں اور یہ طائفہ منصورہ الظاهرة علی الحق ہیں جیسا کہ رسول ﷺ نے (طائفہ منصورہ کا) وصف بیان کیا ہے

اگر چہ ایسے وقت میں یہ اللہ ورسول اللہ ﷺ کے دشمن ونافرمان شام ومصر کی سرزمین پر قابض ہو چکے ہیں یہ (عمل) دین اسلام اوراس کی شرائع کے زوال کا سبب بنے گا۔اس وقت شام ومصر میں جو گروہ ہے وہ مسلمانوں کی خاطر لڑ رہا ہے لہٰذا اس وقت وہ تمام لوگوں کی بنسبت طائفہ منصورہ کہلانے کا زیادہ مستحق ہے جس کا ذکراور تعریف رسول اللہ ﷺ نے کی ہے فرماتے ہیں:

﴿لا تزال طائفة من أمتي ظاهرين على الحق لا يضرهم من خالفهم ولا من خذلهم حتى تقوم الساعة﴾ وفي رواية لمسلم : (لايزال أهل الغرب)

''میری امت کا ایک گروہ ہمیشہ حق پر رہے گا اس کی مخالفت کرنے والا اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکے گا یہاں تک کہ قیامت قائم ہو جائے۔ مسلم کی روایت میں ہے: مغرب والے ہمیشہ رہیں گے۔''

یہ بات رسول اللہ ﷺ نے مدینہ منورہ میں کی تھی لہٰذا مدینہ کا ہی مشرق ومغرب مراد ہوگا اس لیے کہ جو شخص جس شہر سے بات کرتا ہے اسی شہر کی سمتیں مراد ہوتی ہیں یہی وجہ ہے کہ جب کوئی شخص مغرب سے اسکندریہ آتا ہے تو کہتے ہیں اس نے مشرق کی طرف سفر کیا۔اہل مدینہ شام والوں کو اہل المغرب کہتے تھے اور اہل نجد عراق کو اہل الشرق کہتے تھے جیسا کہ ابن عمر رضی اللہ عنہ کی روایت میں ہے:((قدم رجلان من أهل المشرق فخطبا)) وفي رواية ((من أهل نجد)) ''دو آدمی مشرق والوں میں سے آئے اورانھوں نے بات کی خطبہ دیا۔ایک روایت میں ہے ان کے لیے اہل نجد بھی آیا ہے۔''

اسی لیے احمد بن حنبل رضی اللہ عنہ کہتے ہیں: اہل الغرب اہل شام ہیں جیسا کہ نجد وعراق شرق میں سے ہیں اور جو بھی ان سے برآمد ہوتا ہے وہ الشرق سے آنے والا شمار ہوتا ہے اور جو بھی شام ومصر سے آتا ہے اسے غرب میں شامل مانا جاتا ہے۔ صحیحین میں ہے کہ معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ نے طائفہ منصورہ کے بارے میں کہا تھا: ''وھم بالشام'' وہ طائفہ شام میں ہوگا۔ وہی دراصل مغرب ہے انھوں نے پورے مغرب مصر، قیروان اور اندلس وغیرہ کو فتح کیا۔ جب مدینہ منورہ سے مغرب وہ ہے جو اس کی غرب میں ہے تو پھر نیرہ وغیرہ مقامات مکہ کے خط طوال پر ہیں جو نیرہ کا مغرب ہے تو وہ مغرب ہے جس سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وعدہ لیا ہے (کہ طائفہ منصورہ ہوگا غالب رہے گا) ایک اور حدیث میں طائفہ منصورہ کے بارے میں آتا ہے کہ وہ بیت المقدس کے آس پاس ہوگا۔ آج یہی (مصری وشامی) گروہ بیت المقدس کے قرب وجوار میں ہے۔ اس وقت جو بھی شخص احوال عالم میں غور کرے گا وہ سمجھ جائے گا کہ یہی طائفہ اور گروہ اس وقت علم وعمل اور جہاد کے لحاظ سے پوری دنیا میں دین اسلام پر صحیح طرح قائم ہے اور دین کو سہارا دیے ہوئے ہیں۔

یہ لوگ اہل کتاب اور مشرکین کی بہت بڑی طاقت سے برسرپیکار ہیں۔ ان کی جنگ نصارٰی، مشرکین، ترکی، زنادقہ اور داخلی منافقین جیسے روافض واسماعیلیہ، قرامطہ وغیرہ کے ساتھ بھی بہت پہلے سے جاری ہے۔ آج مشرق ومغرب میں مسلمانوں کو جو عزت حاصل ہے وہ انہی کی وجہ سے ہے یہی وجہ ہے کہ جب ۶۹۹ ھجری میں انہیں شکست ہوئی تو مسلمانوں پر مشرق ومغرب میں ذلت ومصیبت آئی۔ اس کی تفصیلات اور واقعات کثیر تعداد میں ہیں جنھیں یہاں بیان نہیں کیا جاسکتا (یہ لوگ طائفہ منصورہ اس لیے ہیں کہ) اس وقت اہل یمن کمزور ہیں وہ جہاد کی طاقت نہیں رکھتے یا کرنہیں رہے وہ اس بادشاہ کے مطیع ہو چکے ہیں۔ سنا ہے انہوں نے ان لوگوں اور مشرکین بادشاہ کی اطاعت قبول کرلی تھی جب وہ حلب آیا تھا اور وہاں قتل وغارت گری کی تھی۔ جبکہ حجاز کے باشندوں کی اکثریت شریعت سے خارج ہو چکی ہے ان میں بدعتی، گمراہ اور بدکردار

لوگ زیادہ ہیں ان میں اہل ایمان ودین کمزور عاجز ہیں اگر اس وقت ان کے پاس قوت وطاقت ہوتی تو وہ ان علاقوں میں اہل اسلام کی مدد کرتے تھے۔ اگر خدانخواستہ یہ گروہ (طائفہ منصورہ شام ومصر کا) کمزور ہوگیا تو حجاز میں بھی مسلمان بہت کمزور ہوجائیں گے اور وہاں روافض غالب آئیں گے اس وقت تاتاریوں کا بادشاہ جو اللہ ورسول ﷺ سے برسرپیکار ہے متروک ہوچکا ہے اگر یہ غالب آگئے تو حجاز مکمل طور پر برباد ہوجائے گا۔ جہاں تک بات ہے افریقی ممالک کی تو وہاں دیہاتیوں کا غلبہ ہے اور وہ بدترین لوگ ہیں بلکہ اس قابل ہیں کہ ان کے خلاف قتال کیا جائے جبکہ غرب اقصی پر انگریز قابض ہوگیا ہے مگر وہاں کے لوگ ان سے جہاد کے لیے تیار نہیں ہیں بلکہ ان کی فوج میں عیسائی بھی شامل ہیں اگر تاتاریوں نے ان علاقوں پر حملہ کیا تو اہل مغرب پر بہت برا وقت آئے گا اس لیے کہ عیسائی ان تاتاریوں کے ساتھ مل جائیں گے اور یہ دونوں گروہ مل کر اہل مغرب کے خلاف کھڑے ہوں گے۔

لہٰذا ان تمام حالات کو مدنظر رکھ کر ہم کہہ سکتے ہیں کہ اس وقت مصر اور شام میں جو گروہ ہے یہ اسلام کا لشکر ہے مسلمانوں اور اسلام کی عزت وغلبہ کا ذریعہ ہے ان کی کمزوری اسلام کی کمزوری ہوگی۔ اگر ان پر تاتاریوں نے غلبہ حاصل کرلیا تو اسلام کی قوت ختم ہوجائے گی نہ کوئی اسلام کا نام لیوا ہوگا نہ ہی کوئی ایسا گروہ روئے زمین پر ہوگا جس سے لوگ ڈرتے ہوں اور وہ لوگوں کی خاطر جنگ کرے۔ (اس وقت مصر وشام میں جو کچھ ہو رہا ہے اور وہاں اسلام ومسلمانوں کے لیے لوگ جو کچھ کررہے ہیں اس سے رسول اللہ ﷺ کی حدیث کی سچائی واضح ہوتی ہے کہ طائفہ منصورہ شام میں ہوگا۔

فصل

## مرتد کا حکم اصلی کافر سے بڑھ کر ہے

جو تاتاریوں کی طرف چلا گیا وہ تاتاریوں سے زیادہ قتال کا مستحق ہے اس لیے کہ تاتاریوں میں کچھ ایسے بھی ہیں جو مجبور ہیں اور کچھ مجبور نہیں ہیں۔ جبکہ یہ سنت تو قائم ہے کہ مرتد کی سزاء اصلی کافر کی سزاء سے بڑی ہوتی ہے۔ مثلاً

① مرتد کو ہر حال میں قتل کیا جاتا ہے اس پر جزیہ نہیں رکھا جاتا نہ ہی اسے ذمی کے طور پر رکھا جاسکتا ہے۔ بخلاف اصلی کافر کے۔

② مرتد کو قتل کیا جائے گا اگرچہ وہ لڑنے سے عاجز ہو بخلاف اصلی کافر کے اگر وہ قتال کرنے والوں میں نہیں ہے تو اکثر علماء جیسے ابوحنیفہ، مالک، شافعی و احمد رحمہ اللہ کے نزدیک اسے قتل نہیں کیا جائے گا۔ اسی لیے جمہور کا مذہب ہے کہ مرتد کو قتل کیا جائے جیسا کہ مالک، شافعی اور احمد رحمہ اللہ کا مذھب ہے۔

③ مرتد کو نہ میراث ملتی ہے نہ اس کا نکاح کیا جاتا ہے نہ ہی اس کا ذبیحہ کھایا جاتا ہے بخلاف اصلی کافر کے۔

**جب اصلِ دین سے ارتداد اصلِ دین پر کفر کی بنسبت زیادہ بڑا کفر ہے تو اسلامی شرائع سے خروج بھی بہت بڑا جرم ہے بنسبت اصلی خروج کے** ہر مومن جو تاتاریوں کی حالت سے واقف ہے اور یہ بھی جانتا ہے کہ مرتدین جن میں فارس وعرب دونوں کے لوگ شامل ہیں۔ یہ اصلی کفار ترک وغیرہ سے زیادہ برے ہیں۔ اس لیے کہ ان لوگوں نے شھادتین کا اقرار کیا مگر دین کے بہت سے شرائع کو ترک کیا یہ عرب وفارس کے مرتدین سے بہتر ہیں۔

اس سے واضح ہوا کہ ان (تاتاریوں) کے ساتھ جو مسلمان ہیں وہ ان ترکوں سے بدتر ہیں جو کافر ہیں۔اس لیے کہ اصلی مسلمان جب بعض شرائع سے مرتد ہو جاتا ہے تو وہ اس سے زیادہ برا ہوتا ہے جو ان شرائع میں داخل ہی نہیں ہوا جیسا کہ مانعین زکاۃ تھے جن کے ساتھ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے قتال کیا۔اگرچہ مرتد ہونے والا فقیہ ہو،صوفی ہو تاجر ہو یا مصنف ہو۔یہ لوگ ان ترکوں سے بدتر ہیں جو ان شرائع میں داخل ہی نہیں ہوئے اور (صرف) اسلام کی طرف نسبت پر ہی مصر رہے۔(یعنی اسلام کی طرف منسوب رہے اور شرائع ضائع کرتے رہے)۔اس لیے مسلمان جانتے ہیں کہ ان لوگوں سے اسلام کو جتنا نقصان پہنچا۔وہ لوگ اسلام کے تابع ہیں شرائع اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے تابع ہیں ان مرتدین کی بنسبت ان کی اتباع زیادہ ہے اور اہم ہے اگرچہ یہ لوگ علم اور دین کا کتنا ہی دعوٰی کریں۔ان میں زیادہ سے زیادہ جو لوگ ہیں وہ ملحد۔نصیریہ۔اسماعیلی اور رافضی ہی ہیں ان میں جو بہتر شمار ہوتے ہیں وہ جھمیہ اتحادیہ ہیں۔ان کے ساتھ جو مسلمان کے نام پر لوگ ملے ہوئے ہیں وہ منافق،زندیق اور فاسق وفاجر ہیں۔

فصل

## مسلمان پران لوگوں کے خلاف مجبور وغیر مجبور کی تمیز کیے بغیر قتال واجب ہے

اگران کے ساتھ کوئی شخص مجبوراً (قتال کے لیے) نکلا ہے تو وہ اپنی نیت کے مطابق قیامت میں اٹھایا جائے گا ہم پر یہ لازم ہے کہ ہم پوری فوج ولشکر سے جنگ کریں۔اس میں مجبور وغیر مجبور کی تمیز نہ کریں۔ نبی ﷺ کی حدیث سے ثابت ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا ہے: اس (بیت اللہ) کے خلاف لوگوں کا ایک لشکر جنگ کرے گا جب وہ بیداء میں پہنچے گا تو زمین میں دھنس جائے گا۔ کسی نے سوال کیا اللہ کے رسول ﷺ ان میں اگر کوئی مجبور ہوا تو؟ آپ ﷺ نے فرمایا: وہ اپنی نیتوں کے مطابق اٹھائے جائیں گے یہ حدیث مستفیض کے درجے کی ہے کئی طرق سے مروی ہے کتب الصحاح نے عائشہ،حفصہ،ام سلمہ رضی اللہ عنہم سے روایت کیا ہے۔صحیح مسلم میں ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے۔رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: پناہ لینے والا بیت اللہ میں پناہ لے گا تو اس کی طرف لشکر بھیج دیا جائے گا جب وہ لشکر بیداء مقام پر ہوگا تو زمین میں دھنسا دیا جائے گا۔میں نے کہا اللہ کے رسول ﷺ ان کا کیا بنے گا جو مجبوراً اس لشکر کے ساتھ ہوں گے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: وہ بھی دھنس جائیں گے لیکن قیامت کے دن اپنی نیتوں کے حساب سے اٹھائے جائیں گے۔صحیحین میں عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے: رسول اللہ ﷺ نے نیند میں کچھ ایسی بات کی کہ ہم نے کہا اللہ کے رسول ﷺ آپ نے تو نیند میں ایسا کچھ کیا جو پہلے نہیں کیا تھا؟ آپ ﷺ نے فرمایا: تعجب ہے میری امت کے کچھ لوگ اس بیت اللہ کا قصد کریں گے (بغرض حملہ) ایک قریشی کی وجہ سے جس نے بیت اللہ میں پناہ لے رکھی ہوگی۔جب یہ لوگ بیداء میں ہوں گے تو زمین میں دھنس جائیں گے۔ہم نے کہا اللہ کے رسول ﷺ راستے میں تو بہت سے لوگ مل

جاتے ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ہاں ان میں مدد چاہنے والا۔ مسافر اور پاگل بھی ہوں گے۔ سب ایک ساتھ ہلاک ہوجائیں گے۔، الگ الگ ٹھکانوں کی طرف جائیں گے اور قیامت میں نیتوں کے حساب سے اٹھائے جائیں گے۔ بخاری میں عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے وہ فرماتی ہیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ایک لشکر کعبہ پر حملہ آور ہوگا جب وہ بیداء میں آئے گا تو پورا لشکر زمین میں دھنس جائے گا۔ میں نے کہا اللہ کے رسول ﷺ **سب کیسے دھنسیں گے ان میں مجبور بھی ہوں گے اور ایسے بھی جو ان کا ساتھ نہیں دیں گے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: سب دھنسیں گے پھر اپنی اپنی نیتوں کے مطابق اٹھائیں جائیں گے۔**

صحیح مسلم میں حفصہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: یک قوم جن کا کوئی دشمن سے دفاع کرنے والا نہ ہوگا اس بیت اللہ میں پناہ لے گی ان کی طرف لشکر آئے گا جب وہ بیداء میں ہوگا تو دھنس جائے گا۔ یوسف بن ماہک کہتے ہیں: اس دن اہل شام مکے جا رہے ہوں گے ۔عبداللہ بن صفوان نے کہا اللہ کی قسم یہ وہ لشکر نہیں ہے اللہ اس لشکر کو ہلاک کرے گا جو بیت للہ کی حرمت کو پامال کرنا چاہے گا ان میں مجبور وغیر مجبور سب ہوں گے اور پھر اپنی اپنی نیتوں کے مطابق اٹھائے جائیں گے۔ مومن مجاہدین پر کیسے واجب ولازم ہے کہ وہ مجبور وغیر مجبور میں تمیز کریں حالانکہ وہ تو جانتے بھی نہیں ( کہ کون مجبور ہے؟) اگر کوئی دعوٰی بھی کرے کہ میں مجبوراً نکلا ہوں تو یہ دعوٰی کوئی فائدہ نہیں دے گا۔

جیسا کہ عباس بن عبدالمطلب جب بدر میں قید کر کے لائے گئے تو انھوں نے نبی ﷺ سے کہا کہ اللہ کے رسول ﷺ میں مجبور تھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ہم تمہارا ظاہر دیکھیں گے باطن کا علم اللہ کے پاس ہے۔ اگر اس (لشکر میں) نیک اور بہتر لوگ بھی ہوں اور ان کو قتل کیے بغیر اس لشکر سے قتال ممکن نہ ہو تو ان نیک لوگوں کو بھی قتل کیا جائے گا اس لیے کہ امت اس بات پر متفق ہے کہ اگر کفار نے کچھ مسلمانوں کو یرغمال بنالیا انہیں ڈھال کے طور پر استعمال کرنے لگے اور ان کو نہ

مارنے سے مسلمانوں کے خاتمے کا اندیشہ ہو تو ان ڈھال بنائے گئے مسلمانوں کو قتل کرنا جائز ہے بشرطیکہ کفار سے جنگ کرنا مقصود ہو اگر مسلمانوں کے خاتمے کا اندیشہ نہ بھی ہو تب بھی بعض علماء نے ان یرغمالیوں کو مارنا جائز قرار دیا ہے۔ اگر کوئی شخص جہاد میں مارا گیا اور وہ حقیقت میں مظلوم تھا تو وہ شہید ہوگا قیامت میں اپنی نیت کے مطابق اٹھایا جائے گا اس کا قتل مومنین مجاہدین کے قتل سے بڑھ کر نہیں ہے اگر جہاد واجب ہو اور مومنوں میں سے کچھ لوگ بقضائے الٰہی قتل ہو جائیں تو کہا جائے گا کہ ان میں سے جو لوگ مارے گئے ہیں جہاد کی ضرورت کے لیے وہ اس سے بڑھ کر نہیں ہے۔ بلکہ نبی ﷺ نے مجبور شخص کو فتنہ کے وقت اپنی تلوار توڑنے کا حکم دیا ہے (فتنہ سے مراد ہے جس سے علیحدگی جائز ہو مثلاً دو مسلمان گروہوں کے درمیان جنگ ہو اور کسی کے حق ہونے کا فیصلہ نہ کیا جا سکتا ہو) اسے چاہیے کہ جنگ نہ کرے اگر مارا جائے۔ جیسا کہ صحیح مسلم میں ابوبکر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ محمد رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''عنقریب فتنے ہوں گے۔ پھر فتنے ہوں گے۔ خبردار فتنے ہوں گے۔ ان میں بیٹھا ہوا شخص چلنے والے سے اور چلنے والا دوڑنے والے سے بہتر ہوگا جب یہ فتنے آ جائیں تو جس کے اونٹ ہیں وہ ان کے ساتھ رہے جس کے پاس بکریاں ہیں وہ ان بکریوں کے ساتھ رہے جس کے پاس زمین (کھیتی باڑی) ہے وہ اسی میں رہے۔ ایک آدمی نے سوال کیا اللہ کے رسول ﷺ اگر کسی کے پاس اونٹ، بکریاں اور زمین نہ ہو؟ آپ ﷺ نے فرمایا: وہ اپنی تلوار توڑ دے پھر وہ ان فتنوں سے بچنے کی کوشش کرے۔ اے اللہ میں نے پہنچا دیا۔ اے اللہ میں نے پہنچا دیا۔ اے اللہ میں نے پہنچا دیا۔ ایک آدمی نے کہا اللہ کے رسول ﷺ یہ بتائیں اگر مجھے مجبور کر کے ایک گروہ اپنے ساتھ لے جائے اور کوئی آدمی مجھے تلوار یا نیزہ مار کر قتل کر دے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: وہ اپنا اور تمہارا گناہ اپنے سر لے گا اور جہنمی ہوگا۔''

اس حدیث میں فتنہ کے دوران قتال سے منع کیا گیا ہے بلکہ تلوار توڑ کر یا علیحدہ رہ کر قتال سے خود

کو بچائے اس میں مجبور وغیر مجبور سب شامل ہیں پھر وضاحت کردی کہ اگر مجبور کو قتل کر دیا گیا تو ظالم قاتل اپنا اور مقتول کا گناہ اپنے سر لے گا۔ جیسا کہ آدمؑ کے دو بیٹوں کے واقعہ میں اللہ نے بتلایا ہے کہ: مظلوم نے کہا تھا: ﴿ اِنِّیۡۤ اُرِیۡدُ اَنۡ تَبُوۡٓاَ بِاِثۡمِیۡ وَ اِثۡمِکَ فَتَکُوۡنَ مِنۡ اَصۡحٰبِ النَّارِ وَ ذٰلِکَ جَزٰٓؤُا الظّٰلِمِیۡنَ ﴾ (المائدة=٥:٢٩)

''میں چاہتا ہوں کہ تو اپنا اور میرا گناہ اٹھائے اور جہنمیوں میں سے ہو جائے۔ یہی ظالموں کی سزا ہے۔''

یہ بات تو واضح اور معلوم ہے کہ اگر کسی پر حملہ کر کے اسے مغلوب کیا جائے تو اسے چاہیے کہ اپنا دفاع کرے سنت اور اجماع (سے ثابت ہے) البتہ اس بات میں اختلاف ہے کہ وہ دفاع کے لیے قتال کرے اس میں دو روایتیں احمد رحمہ اللہ سے ہیں:

① ایک قول یہ کہ وہ اپنا دفاع کرے اگر چہ صف (لشکر) میں نہ ہو۔

② دوسرا قول یہ ہے کہ اپنا دفاع اس کے لیے جائز ہے۔

البتہ فتنہ کے وقت قتال کی ابتداء کرنا یہ کسی بھی لحاظ سے جائز نہیں ہے۔ مقصد یہ ہے کہ فتنہ میں اگر کسی کو قتال کرنے پر مجبور کیا جائے تو اس کے لیے قتال جائز نہیں بلکہ اسے چاہیے کہ اپنا اسلحہ وہتھیار خراب کر کے جنگ کے قابل نہ رہنے دے۔ اور صبر کرتا رہے یہاں تک مظلوم کی حیثیت سے قتل کر دیا جائے۔

اس مجبور کے بارے میں کیا کہا جائے جو ایسے گروہ کے ساتھ ہے جو شرائع اسلام سے خارج ہے جیسے مانعین زکاۃ اور مرتدین وغیرہ اگر اسے جنگ میں جانے پر مجبور کیا جائے تو اس پر لازم ہے کہ وہ مسلمانوں کے خلاف قتال نہ کرے اگر چہ مسلمان اسے قتل کر دیں جیسا کہ کفار کسی کو مسلمانوں کے خلاف قتال کے لیے مجبور کر کے لے جائیں اور جس طرح کہ کوئی آدمی کسی کو کسی بے گناہ مسلمان کے قتل پر مجبور کر دے تو باتفاق مسلمین اس کے لیے یہ قتل جائز نہیں ہے اس لیے

کہ کسی بے گناہ کو قتل کر کے اپنی جان بچانا کوئی بہتر کام نہیں ہے اس کے لیے کسی اور پر ظلم کرنا جائز نہیں ہے کہ خود کو قتل سے بچانے کے لیے اسے قتل کر دے۔ اگر ایسا کیا تو قصاص مجبور کرنے والے اور مجبور کیے گئے دونوں پر ہوگی۔ امام ابو یوسف دیت لازمی قرار دیتے ہیں اور قصاص کو واجب نہیں کہتے۔ مسلم نے اپنی صحیح میں رسول اللہ ﷺ سے حدیث روایت کی ہے جس میں اصحاب الاخدود کا واقعہ ہے اس میں ہے کہ لڑکے نے دین کے غلبے اور اظہار کی مصلحت کے مدنظر اپنے قتل کا حکم دیا اسی لیے ائمہ اربعہ نے جائز قرار دیا ہے کہ ایک مسلمان کفار کی صفوں میں گھس جائے اگرچہ اس کا غالب گمان ہو کہ وہ اسے قتل کر دیں گے اگر اس میں مسلمانوں کا فائدہ ہو۔ جب آدمی وہ کام کر رہا ہو جس میں اس کی جان جانے کا یقین ہو اور یہ کام جہاد کی مصلحت کے لیے کر رہا ہو باوجود یہ کہ اس کی اپنی جان دوسرے کی جان لینے سے زیادہ بڑا کام ہے یہ دوسرے کے قتل کی طرف لیجانے والا عمل ہو اور دین کی ایسی مصلحت کے لیے ہو کہ اس کے بغیر وہ مصلحت حاصل نہ ہو سکتی ہو اور دین و دنیا کو بگاڑنے والے شخص سے صرف اسی طریقے پر دفاع کیا جا سکتا ہو۔ جب سنت اور اجماع اس بات پر متفق ہیں کہ اگر مسلمان پر حملہ کیا جائے اور دفاع کی صورت صرف قتل ہو تو وہ قتل کرے اگرچہ وہ مال جس کا تحفظ کرنا ہے وہ ایک دینار یا قیراط ہی کیوں نہ ہو۔ جیسا کہ نبی ﷺ کا فرمان ہے: ﴿من قتل دون مالـه فهو شهيد ومن قتل دون دمـه فهـو شهيد ومن قتل دون عرضة فهو شهيد﴾ ''جو اپنی جان بچاتے ہوئے مارا گیا وہ شہید ہے جو اپنا مال یا عزت بچاتے ہوئے مارا گیا وہ شہید ہے''

تو یہ جو شرائع اسلام سے خارج لوگ ہیں اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے خلاف جنگ کرتے ہیں ان کے خلاف قتال کرنے کے بارے میں کیا کہا جائے گا جن پر حملہ کرنا اس کی بنسبت کم ہے جو ان میں (خرابی) ہے۔ حملہ کرنے والوں کے خلاف قتال سنت اور اجماع سے ثابت ہے یہ لوگ ظالم اور مسلمانوں کے دین مالوں، جانوں اور عزتوں پر حملہ کرنے والے ہیں جو بھی اس

طرح کا ہو اس کے خلاف قتال کرنا جائز ہے جو اس جنگ میں مارا گیا وہ شہید ہے تو اس بارے میں کیا کہیں گے جو ان سب کے لیے قتال کرتا ہو؟ یہ لوگ بدترین ظالم اور متأولین ہیں۔

فصل

### یہ قوم اور اس جیسے لوگ اسلام سے مرتد ہیں یہ تأویل کرنے والے باغی نہیں ہیں

لیکن جن لوگوں کا خیال ہے کہ وہ قتال کرتے ہیں جس طرح باغی متأولین کے خلاف قتال کیا جاتا ہے تو یہ بات بہت بڑی غلطی اور بہت بڑی گمراہی ہے۔(اس رائے کے حاملین کی گمراہی کی وجہ یہ ہے کہ یہ حقیقت توحید کے ضابطوں کے نہ ہونے کی وجہ سے ان لوگوں نے افعال کفر معاصی کو خلط کرلیا ہے اور یہ لوگ کہتے ہیں کہ شرائع سے خروج اعمال معاصی ہیں جبکہ ابن تیمیہ رحمہ اللہ نے واضح کیا ہے کہ ایسا کرنے والا مرتد ہے۔)

باغی متأولین میں کم از کم جو خرابی ہے وہ یہ ہے کہ ان کے پاس تاویل ہے جس کے ذریعے وہ نکلے ہیں۔اسی لیے کہتے ہیں کہ امام ان سے رابطہ کرے گا تاکہ شبہ کا ازالہ ہوسکے اگر انھوں نے کسی ظلم کا ذکر کیا تو اسے ختم کردیا جائے گا مگر ان لوگوں کا کیا شبہ ہے جو اللہ اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے خلاف لڑتے ہیں جو زمین میں فساد کرتے ہیں دین کے شرائع سے نکلنے والے ہیں یہ کبھی نہیں کہتے کہ یہ لوگ اس گروہ کی بنسبت علم وعمل کے لحاظ سے زیادہ اسلام کو جانتے ہیں اور زیادہ اتباع کرنے والے ہیں روئے زمین پر جو بھی مسلمان یا کافر ہے وہ اس بات سے واقف ہے اس کے باوجود وہ مسلمانوں کے ساتھ قتال کرتے ہیں ان کے پاس کوئی شبہ نہیں کہ جس کی بناء پر وہ مسلمانوں کے خلاف قتال کو جائز کہتے ہوں یہ ہو بھی کیسے سکتا ہے جبکہ وہ عوام کی اس اکثریت کو گالیاں دیتے ہیں جو قتال میں شریک نہیں ہے۔ یہاں تک کہ لوگوں نے ان کو دیکھا ہے کہ یہ علاقے کی بڑائی بیان کرتے ہیں کہ اس میں جو مال ہے اسے حاصل کرلیں۔آدمی کی تعظیم کرتے ہیں اس کی عزت کرتے ہیں اور اس کے کپڑے تک چھین لیتے ہیں اس کو گالیاں دیتے ہیں اسے بدترین

سزائیں دیتے ہیں جو صرف کوئی ظالم ہی دے سکتا ہے۔ دینی تاویل کرنے والے کو صرف وہی شخص سزاء دیتا ہے جو اسے دین کا نافرمان سمجھتا ہے۔ یہ اس کی تعظیم کرتے ہیں جسے دین کے معاملے میں سزا دیتے ہیں کہتے ہیں کہ یہ ان میں سب سے زیادہ اللہ کا اطاعت گذار ہے۔ اب ان کے پاس کون سی تاویل باقی رہ گئی ہے پھر اگر ممکن ہو کہ وہ تاویل کریں تو پھر بھی ان کی تاویل قابل قبول نہ ہو گی بلکہ مانعین زکاۃ اور خوارج کی تاویل ان کی تاویل سے زیادہ مناسب تاویل ہے۔

خوارج نے قرآن کی اتباع کا دعوٰی کیا اور جو سنت قرآن کے خلاف ہو اس پر عمل نہیں کیا جائے گا جبکہ مانعین زکاۃ نے کہا کہ اللہ نے اپنے نبی ﷺ سے فرمایا ہے کہ: ﴿خُذْ مِنْ اَمْوَالِهِمْ صَدَقَةً﴾ ''آپ (ﷺ) ان کے مال سے زکاۃ لیا کریں (التوبة=۹:۱۰۳)۔'' یہ خطاب اللہ کے نبی ﷺ کو تھا لہٰذا ہم پر یہ لازم نہیں ہے کہ آپ ﷺ کے علاوہ کسی اور کو زکاۃ دیں اسی لیے وہ ابوبکر رضی اللہ عنہ کو زکاۃ نہیں دے رہے تھے۔ خوارج کے پاس علم تھا عبادت تھی علماء کے ساتھ ان کے مناظرے ہوئے جیسا کہ رافضہ اور جھمیہ کے ساتھ ہوئے۔ **جبکہ یہ لوگ تو مسلمانوں کے خلاف قتال پر مناظرے نہیں کرتے اگر یہ لوگ تاویل کرنے والے ہیں اس کی تاویل ایسی ہے جسے کوئی ذی عقل پیش نہیں کر سکتا (جس نے شرائع اسلام سے نکلنے والے مسلمانوں سے قتال کرنے والوں کی تاویل قبول کر لی)۔**

ان لوگوں میں سے کسی نے مجھ سے کہا کہ ہمارا حکمران بادشاہ ابن بادشاہ سات پشتوں تک بادشاہ جبکہ تمہارا حکمران ایک غلام کا بیٹا۔ میں نے کہا تمہارا بادشاہ اور اس کے آباء سب کفار ہیں جبکہ کفار پر فخر نہیں کرنا چاہیے۔ اللہ کا فرمان ہے:

﴿وَ لَعَبْدٌ مُّؤْمِنٌ خَيْرٌ مِّنْ مُّشْرِكٍ وَّ لَوْ اَعْجَبَكُمْ﴾ ''ایک مومن غلام مشرک سے بہتر ہے اگرچہ وہ تمہیں اچھا لگتا ہو۔'' (البقرة=۲:۲۲۱) اس طرح کی مثالیں ان کے دلائل ہیں۔ یہ بات

تو معلوم ہی ہے کہ ایک مسلمان کو مسلمان کی اطاعت کرنی چاہیے اگرچہ وہ غلام ہو کافر کی اطاعت نہ کرے۔

صحیح حدیث میں رسول اللہ ﷺ سے ثابت ہے فرمایا: ﴿أسمعوا وأطیعوا وان أمر علیکم عبد حبشی کأن رأسه زبیبة ما أقام فیکم کتاب اللّٰه﴾ ''سنو اور اطاعت کرو اگرچہ تم پر ایک حبشی غلام امیر مقرر کر دیا جائے اس کا سر کشمش کی طرح ہو جب تک وہ تم میں کتاب اللہ قائم کرے۔''

دین اسلام میں انسان کی فضیلت اس کے ایمان اور تقوٰی کی وجہ سے ہوتی ہے اس کے آباء واجداد کی وجہ سے نہیں ہوتی اگرچہ وہ بنی ھاشم اہل بیت رسول ﷺ سے ہی کیوں نہ ہو۔ اللہ نے جنت اطاعت کرنے والوں کے لیے بنائی ہے اگرچہ حبشی غلام ہو اور آگ نافرمانوں کے لیے تیار کی ہے اگرچہ معزز قریشی ہی کیوں نہ ہو۔ اللہ کا فرمان ہے:

﴿ یَآاَیُّھَا النَّاسُ اِنَّا خَلَقْنٰکُمْ مِّنْ ذَکَرٍ وَّ اُنْثٰی وَ جَعَلْنٰکُمْ شُعُوْبًا وَّ قَبَآئِلَ لِتَعَارَفُوْا اِنَّ اَکْرَمَکُمْ عِنْدَ اللّٰہِ اَتْقٰکُمْ﴾ (الحجرات=۴۹:۱۳) ''اے لوگو ہم نے تمہیں ایک مرد وعورت سے پیدا کیا ہے اور تمہیں قومیں وقبائل بنا دیا تا کہ تم ایک دوسرے کی پہچان رکھو۔ اللہ کے ہاں معزز تقوٰی والا ہے''۔

رسول اللہ ﷺ کی حدیث ہے: ﴿لا فضل لعربی علی عجمی ولا لعجمی علی عربی ولا لأسود علی أبیض ولا لأبیض علی أسود الا بالتقوی ، الناس من آدم و آدم من تراب﴾

''کسی عربی کو عجمی اور کسی عجمی کو عربی پر کوئی برتری وفضیلت حاصل نہیں ہے نہ کسی کالے کو گورے پر نہ گورے پر کالے کو (فضیلت ہے) سوائے تقوٰی کے۔ لوگ آدم کی اولاد ہیں اور آدم مٹی سے بنے تھے''۔

صحیحین میں ہے کہ آپ ﷺ نے اپنے ایک قریبی قبیلے کے بارے میں فرمایا تھا کہ آل بنی فلاں میرے دوست وحمایتی نہیں ہیں بلکہ میرا دوست اللہ اور صالح مومن ہیں۔ نبی نے بتادیا کہ آپ ﷺ کی دوستی اور تعلقات رشتہ داری کی بنیاد پر نہیں ہوتے بلکہ ایمان وتقوٰی کی بناء پر ہوتے ہیں ۔جب رسول اللہ ﷺ کی قرابت کا یہ حال ہے تو ایک کافر مشرک چنگیز خان کی قرابت کیا حیثیت رکھتی ہے۔ مسلمانوں کا اس بات پر اجماع ہے کہ جس کا ایمان اور تقوٰی زیادہ ہے وہ سب سے افضل اور پھر اس کے بعد درجہ بدرجہ جیسے جیسے ایمان وتقوٰی میں کمی ہوتی جائے گی درجہ بندی وفضیلت میں کمی ہوگی اگرچہ زیادہ ایمان وتقوٰی والا کالا حبشی ہو اور دوسرا علوی یا عباسی کیوں نہ ہو۔

فصل

## اس آدمی کا حکم جو اس بنا پر قتال میں شریک نہیں ہوتا کہ (مدمقابل) میں ایسے لوگ بھی ہیں جنہیں نکلنے پر مجبور کیا گیا

**سوال** ایسے سپاہی اور فوجی جو تاتاریوں کے خلاف اس لیے قتال نہیں کرتے کہ ان کی فوج میں ایسے لوگ شامل ہیں جنہیں مجبور کر کے میدان میں لایا گیا ہے۔ اور کیا جب ان میں سے کوئی بھاگ جائے تو اس کا تعاقب کرنا چاہیے یا نہیں؟

**جواب** جو تاتاری شام کے ملکوں پر حملہ کر چکے ہیں کتاب وسنت کی رو سے ان کے خلاف قتال واجب ہے۔ قرآن میں اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے: ﴿وَقَاتِلُوهُمْ حَتّٰى لَا تَكُونَ فِتْنَةٌ وَّ يَكُونَ الدِّيْنُ كُلُّهٗ لِلّٰهِ﴾ ''ان سے قتال کرو اس وقت تک جب تک کہ فتنہ باقی نہ رہے اور دین صرف اللہ کا نہ رہ جائے (الأنفال = ۱:۳۹)۔'' دین اطاعت ہی ہے جب کچھ دین اللہ کے لیے ہو اور کچھ غیر اللہ کے لیے تو پھر اس وقت تک قتال کیا جائے گا جب تک دین مکمل طور پر صرف اللہ کے لیے نہ ہو جائے۔ اسی لیے اللہ نے فرمایا ہے: ﴿يَاَيُّهَا الَّذِينَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَذَرُوْا مَا بَقِيَ مِنَ الرِّبٰوٓا اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِينَO فَاِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا فَأْذَنُوْا بِحَرْبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ﴾ ''ایمان والو اللہ سے ڈر جاؤ اور بقایا سود چھوڑ دو اگر تم مومن ہو اگر تم نے ایسا نہیں کیا تو تم اللہ ورسول ﷺ سے جنگ کے لیے تیار ہو جاؤ (البقرة = ۱:۲۷۸ - ۲۷۹)۔'' یہ آیت اہل طائف کے بارے میں نازل ہوئی تھی جب وہ اسلام میں داخل ہوئے روزے نماز کی پابندی کرنے لگے لیکن ترک سود سے انکار کیا تو اللہ نے انہیں بتلا دیا کہ اگر وہ سود سے باز نہ آئے تو یہ اللہ ورسول ﷺ سے جنگ کر رہے ہیں۔ سود کو سب سے آخر میں اللہ نے حرام کیا ہے سود کہتے ہیں اس مال کو جو کسی کی رضامندی سے لیا جاتا ہے جب یہ لوگ اللہ ورسول ﷺ سے جنگ

کرنے والے ہیں تو ان کے خلاف قتال واجب ہے تو پھر ان کے بارے میں کیا کہا جائے گا جو اسلام کے تمام شرائع یا اکثر کو ترک کردے جیسا کہ تاتاری کرتے ہیں۔ **علمائے اسلام نے اس بات پر اتفاق کیا ہے کہ اگر کوئی گروہ اسلام کے ظاہری متواتر واجبات سے انکار کرتا ہے اس کے خلاف قتال واجب ہے اگر شہادتین کا اقرار کرتا ہو اور نماز، زکاۃ، روزہ یا حج سے انکار کرے یا آپس میں کتاب وسنت کے مطابق فیصلہ کرنے سے یا فواحش کی حرمت، نکاح، ذی محرم یا شراب کی حرمت سے انکار کرے یا لوگوں کی جان ومال کو حلال سمجھے یا سود، جوا، کفار کے خلاف جہاد، ان پر جزیہ مقرر کرنے سے انکار کرے اسے نہ مانے یا ان کے علاوہ دیگر اسلامی شرائع کو ترک کرے تو اس گروہ کے خلاف قتال کیا جائے گا جب تک دین مکمل طور پر اللہ کے لیے نہ ہو جائے۔**

صحیحین میں مروی ہے کہ جب عمر رضی اللہ عنہ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ سے بحث کی مانعین زکاۃ کے بارے میں تو ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں ان لوگوں کے خلاف کیسے قتال نہیں کروں گا جنھوں نے ان حقوق کو ترک کردیا ہے جنہیں اللہ نے واجب کیا تھا اگرچہ وہ اسے تسلیم کریں جیسے زکاۃ اس کا حق ہے۔ اللہ کی قسم اگر انھوں نے وہ رسی بھی روک لی جو یہ لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں دیتے تھے تو میں اس پر قتال کروں گا۔ عمر رضی اللہ عنہ نے کہا میں نے جان لیا کہ اللہ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کا سینہ قتال کے لیے کھول دیا ہے اور میں نے جان لیا کہ یہ حق ہے۔ صحیحین میں متعدد طرق سے ثابت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خوارج کا ذکر کیا اور ان کے بارے میں فرمایا کہ تم اپنی نمازیں، روزے اور قراءت ان کے مقابلے میں حقیر جانو گے۔ وہ قرآن پڑھیں گے مگر ان کے حلق سے نیچے نہیں اترے گا وہ اسلام سے اس طرح خارج ہوں گے جیسے تیر نشانہ سے۔ انہیں جہاں پاؤ قتل کردو ان کے قتل میں قیامت کے دن قتل کرنے والوں کے لیے اجر ہے۔ اگر میں انہیں پاؤں تو عاد کی طرح قتل کردوں۔ سلف اور ائمہ نے ان لوگوں سے قتال پر اتفاق کیا ہے ان کے خلاف سب

سے پہلے جناب علی رضی اللہ عنہ نے قتال کیا اور پھر خلافت بنوامیہ، بنوالعباس نے بھی ان کے خلاف قتال کیا اگرچہ بنوالعباس خود بھی ظالم تھے۔حجاج اوراس کے نائبین نے بھی ان کے خلاف قتال کیا مسلمانوں کا ہر امیر ان سے قتال کا حکم دیتا تھا۔تاتاری اوران جیسے لوگ (یعنی تاتاریوں کی طرح شرائع اسلام سے خروج کرنے والے ان کا حکم ایک ہے) مانعین زکاۃ اورخوارج سے بڑھ کر شرائع اسلام سے خارج ہونے والے ہیں یہ ان اہل طائف سے بھی بڑھ کر ہیں جنھوں نے سود ترک کرنے سے انکار کیا تھا اب جوشخص ان کے قتال میں شک کرے گا وہ دین اسلام سے مکمل طور پر لاعلم و بے خبر ہے۔جب ان کے خلاف قتال واجب ہے تو ان کے خلاف قتال کیا جائے گا باتفاق مسلمین اگرچہ ان میں کوئی مجبوراً وزبردستی لایا گیا ہو۔جیسا کہ بدر کے دن عباس رضی اللہ عنہ کو قید کر کے لایا گیا تو اس نے کہا اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم میں زبردستی جنگ میں لایا گیا ہوں۔آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہم تمہارا ظاہر دیکھیں گے اور باطن اللہ کے حوالے ہے۔**علماء کا اس بات پر اتفاق ہے کہ کفار اگر کچھ مسلمانوں کو یرغمال بنا کر بطور ڈھال استعمال کریں اور مسلمانوں کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہو تو قتال کیا جائے گا اگرچہ وہ یرغمالی مسلمان مارے جائیں** اور اگر مسلمانوں کو نقصان پہنچنے کا خدشہ وخطرہ نہ ہو تو ان یرغمالیوں کو قتل کرنے میں دو قول ہیں:

اگر یہ مسلمان مارے گئے تو یہ شہید ہوں گے جو شہید کی موت مرتا ہے اس کی وجہ سے واجب قتال کو ترک نہیں کیا جاسکتا۔جب مسلمان کفار کے ساتھ جنگ کرتے ہیں تو جو مسلمان مارا جاتا ہے وہ شہید ہے اور جو آدمی مارا جاتا ہے اور حقیقت میں وہ قتل کا مستحق نہیں تھا مگر اسلام کے فائدے کے لیے مارا گیا تو وہ شہید ہے۔

جیسا کہ اللہ کا فرمان ہے:﴿قُلۡ هَلۡ تَرَبَّصُوۡنَ بِنَاۤ اِلَّاۤ اِحۡدَى الۡحُسۡنَيَيۡنِ وَ نَحۡنُ نَتَرَبَّصُ بِكُمۡ اَنۡ يُّصِيۡبَكُمُ اللّٰهُ بِعَذَابٍ مِّنۡ عِنۡدِهٖۤ اَوۡ بِاَيۡدِيۡنَا﴾ (التوبة=٩:٥٢)

”کہہ دو کہ تم ہمارے بارے میں صرف دو اچھائیوں میں سے ایک کا انتظار کرتے ہو اور ہم

تمہارے بارے میں انتظار کرتے ہیں کہ اللہ تمہیں اپنی طرف سے یا ہمارے ہاتھوں عذاب پہنچائے۔''

ہم نہیں جانتے کہ زبردستی کسے لایا گیا ہے ہم ان میں سے تمیز نہیں کر سکتے جب ہم ان کے خلاف اللہ کے حکم کی بناء پر قتال کر رہے ہیں تو اللہ ہمیں اس کا اجر دے گا اور ہم (اگر مجبور کو ماریں گے غلطی سے) تو اللہ کے ہاں ہمارا عذر بھی قابل قبول ہوگا۔جبکہ مارے جانے والے اپنی نیتوں کے مطابق اٹھائے جائیں گے۔جب دین کے قیام کے لیے کوئی آدمی مارا گیا تو یہ اس سے زیادہ بڑھ کر نہیں ہے جو مسلمانوں کی فوج میں مارا گیا ہو۔اگر ان لوگوں میں سے کوئی (جنگ سے) بھاگ جاتا ہے تو بعض لوگ ان سے قتال کو تاویل کرنے والے باغیوں کے برابر قرار دیتے ہیں لہٰذا اگر ان کا دفاع کرنے والا گروہ ہو تو پھر بھاگنے والوں کا تعاقب کیا جائے گا اور ان کے قیدی کو مارا جائے گا اور زخمیوں کو مارا جائے گا۔اس میں علماء کے دو مشہور قول ہیں۔کسی نے کہا ہے کہ ایسا کچھ نہیں کیا جائے گا اس لیے کہ جنگ جمل میں علی رضی اللہ عنہ نے منادی کروائی تھی کہ ان کے بھاگنے والوں کا تعاقب نہیں ہوگا ان کے زخمی و قیدی کو نہیں مارا جائے گا۔کسی نے کہا کہ یہ سب کچھ کیا جائے گا اس لیے کہ جنگ جمل میں ان کا کوئی گروہ نہیں تھا جو ان کا دفاع کرتا اور ان کے خلاف قتال کا مقصد ان کو بھگانا تھا۔جب وہ بھاگ گئے تو مزید کوئی ضرورت نہ رہی۔جس طرح کسی حملہ آور کو دھکیلا جاتا ہے۔یہ بھی روایت کیا گیا ہے کہ جمل وصفین میں جو معاملہ تھا وہ اس طرح کا نہیں تھا جو ان لوگوں کو تاویل کرنے والے باغیوں کے برابر قرار دیتا ہے تو ان میں یہ دو قول جاری ہوتے ہیں۔حالانکہ صحیح بات یہ ہے کہ یہ لوگ تاویل کرنے والے باغی نہیں ہیں اس لیے کہ ان کے پاس کوئی صحیح یا قابل قبول تاویل نہیں ہے۔

یہ ان خوارج کی طرح ہیں جو اسلام سے نکل گئے تھے اور مانعین زکاۃ و اہل طائف کی طرح ہیں جن کے خلاف قتال اس بنا پر کیا گیا کہ یہ شرائع اسلام سے خارج ہوئے تھے۔اس مقام پر بہت

فقہاء کو اشتباہ ہوا ہے۔ مصنفین نے اہل بغی سے قتال، مانعین زکاۃ، خوارج اور علی رضی اللہ عنہ کا اہل بصرہ سے قتال اور معاویہ رضی اللہ عنہ اور اس کے اتباع سے قتال ان سب کو مامور بہ قتال قرار دیا ہے۔ اس کے لیے فروعی مسائل بنائے ہیں۔ حالانکہ انھوں نے غلطی کی ہے اور صحیح مذہب وہ ہے جس پر ائمہ سلف واہل مدینہ جیسے اوزاعی، ثوری، مالک اور احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہم وغیرہ ہیں کہ وہ ان میں فرق کرتے ہیں۔ مثلاً خوارج سے قتال صریح نصوص سے ثابت ہے اس پر مسلمانوں کا اتفاق ہے۔ جبکہ صفین وغیرہ کی جنگ پر صحابہ رضی اللہ عنہم متفق نہیں تھے بلکہ اکابر صحابہ جیسے سعد رضی اللہ عنہ بن ابی وقاص، محمد بن مسلمہ، اسامہ بن زید، عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہم وغیرہ اس جنگ سے دور رہے اس میں شرکت نہیں کی۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت حدیثوں کا تقاضا ہے کہ دو (مسلمان) گروہوں کے درمیان صلح کروائی جائے گی قتال نہیں۔ جیسا کہ صحیح بخاری میں روایت ہے رسول اللہ نے فوج سے خطاب کیا فرمایا: میرا یہ بیٹا (حسن رضی اللہ عنہ) سردار ہے۔ اللہ اس کے ذریعے دو بڑے مومن گروہوں کے درمیان صلح کروائے گا۔ اللہ نے حسن رضی اللہ عنہ کے ذریعے اہل عراق واہل شام کی صلح کروادی۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے صلح کروانا حسن رضی اللہ عنہ کی فضیلت قرار دیا۔ باجود یہ کہ حسن رضی اللہ عنہ نے امارت سے استعفیٰ دیا اور امارت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حوالے کی تھی اگر قتال مامور بہ ہوتا اور خلافت ومصالحت کو ترک کرنا (جائز) نہ ہوتا تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم مامور بہ کے ترک پر کبھی حسن رضی اللہ عنہ کی تعریف نہ کرتے نہ ہی ترک اولیٰ اور اختیار ادنیٰ پر تعریف کرتے۔ معلوم ہوا کہ حسن رضی اللہ عنہ نے جو کچھ کیا وہ اللہ ورسول صلی اللہ علیہ وسلم کو پسند تھا بنسبت قتال کے۔ صحیح حدیث سے ثابت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حسن رضی اللہ عنہ اور اسامہ رضی اللہ عنہ کو اپنی گود میں بٹھاتے اور فرماتے: ((اللهم انی أحبهما وأحب من يحبهما)). ''اے اللہ میں ان دونوں سے محبت کرتا ہوں اور جو ان سے محبت کرتا ہے اس سے بھی محبت کرتا ہوں''۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی ان دونوں سے محبت کا اظہار اس طرح ہوا کہ دونوں قتال کو ناپسند کرتے تھے

اسامہ رضی اللہ عنہ نے مسلمان گروہ کے خلاف قتال کرنے سے انکار کردیا اور حسن رضی اللہ عنہ ہمیشہ علی رضی اللہ عنہ سے کہتے تھے کہ وہ قتال نہیں کریں گے اور اختیارات وامارت ان کے پاس آئی تو انھوں نے وہی کچھ کیا جس کا مشورہ اپنے والد علی رضی اللہ عنہ کو دیتے تھے۔

صحیح حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے کہ اسلام سے نکلنے والا گروہ اس وقت نمودار ہوگا جب مسلمان تفرقہ میں مبتلا ہوں چکے ہوں گے جو زیادہ حق پر ہوگا وہ (اس فرقہ) کے خلاف قتال کرے گا۔ یہ فرقہ جو اسلام سے نکل گیا تھا یہ خوارج کا فرقہ تھا ان کے خلاف علی رضی اللہ عنہ نے قتال کیا اس کی تصدیق ان دیگر احادیث سے بھی ہوجاتی ہے جن میں اس فرقہ خوارج کے خلاف قتال کا حکم ہے اور ان میں یہ بتلایا گیا ہے کہ ان کے خلاف قتال اللہ ورسول صلی اللہ علیہ وسلم کو پسند ہے اور جن لوگوں سے اجتناب کرنے کا حکم دیا ہے جیسا کہ حدیث ہے:

﴿ستكون فتنة القاعد فيها خير من القائم والقائم فيها خير من الماشي والماشي خير من الساعي. وقال ((يوشك أن يكون خير مال المسلم غنم يتبع بها شعب الجبال ومواقع القطر﴾ ''عنقریب فتنے ہوں گے جن میں بیٹھا رہنے والا کھڑے ہونے والے سے بہتر ہے اور کھڑا ہونے والا چلنے والے سے چلنے والا دوڑنے والے سے بہتر ہوگا۔ فرمایا: عنقریب ایسا ہوگا کہ ایک مسلمان کا بہترین مال اس کی بکریاں ہوں گی جو پہاڑوں پر رہے اور اپنا دین لے کر فتنوں سے بھاگ جائے۔''

فتنے جنگوں کی طرح ہوتے ہیں جو مسلم بادشاہوں، حکمرانوں اور مسلم عوام کے درمیان ہوتی ہیں حالانکہ دونوں گروہ شعائر اسلام کا التزام کرنے والی ہوتی ہیں جیسا کہ جمل وصفین میں والوں میں تھا۔ ان کے آپس میں کچھ شبہات کی وجہ سے جنگ ہوئی تھی۔ جبکہ خوارج ومانعین زکاۃ واہل طائف جو کہ زکاۃ کو حرام قرار نہیں دے رہے تھے ان کے خلاف قتال دراصل اس لیے تھی کہ وہ ان شرائع میں داخل ہوجائیں جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہیں۔ جب ان لوگوں کا ایسا گروہ ہو جوان کا

**دفاع کرتا ہو تو ان کے قیدیوں اور زخمیوں کو مارنا اور ان کے بھاگنے والوں کا تعاقب کرنا جائز ہے جب یہ لوگ اپنے ملک میں ہوں اور اپنے نظریات پر قائم ہوں تو مسلمانوں پر لازم ہے کہ انکے ملک و شہر میں جا کر ان سے قتال کریں تا کہ دین اللہ کے لیے مکمل ہو جائے۔**

تا تاری دین اسلام کے لیے قتال نہیں کر رہے بلکہ اس لیے لڑتے ہیں کہ لوگوں کو اپنی اطاعت میں داخل کریں جو ان کی اطاعت میں داخل ہو جا تا اس کے خلاف جنگ روک دیتے اگر چہ وہ مشرک، یہوی یا نصرانی ہی کیوں نہ ہو اور جو ان کی اطاعت قبول نہ کرتا اس کے دشمن بن جاتے اگر چہ وہ انبیاء کے تابعدار اور صالحین کیوں نہ ہوں۔ اللہ نے مسلمانوں کو حکم دیا ہے کہ وہ کفار سے قتال کریں اور مومن بندوں سے دوستی کریں۔

تا تاری دین اسلام کے لیے قتال نہیں کر رہے بلکہ اس لیے لڑتے ہیں کہ لوگوں کو اپنی اطاعت میں داخل کریں جو ان کی اطاعت میں داخل ہو جا تا اس کے خلاف جنگ روک دیتے اگر چہ وہ مشرک، یہوی یا نصرانی ہی کیوں نہ ہو اور جو ان کی اطاعت قبول نہ کرتا اس کے دشمن بن جاتے اگر چہ وہ انبیاء کے تابعدار اور صالحین کیوں نہ ہوں۔ اللہ نے مسلمانوں کو حکم دیا ہے کہ وہ کفار سے قتال کریں اور مومن بندوں سے دوستی کریں۔ لہٰذا شام، مصر، یمن اور مغرب کے مسلمان فوجوں کو چاہیے کہ وہ کفار کے خلاف قتال کے لیے باہمی تعاون کریں یہ صرف حکومت کے لیے یا اپنی خواہشات کے لیے ایک دوسرے کے خلاف نہ لڑیں۔ ان تا تاریوں کی یہ ذمہ داری کم سے کم یہ ہے کہ وہ اپنے قریبی کفار کے خلاف قتال کریں اور اپنے قریبی مسلمانوں کے خلاف قتال کرنے سے رک جائیں اور کفار کے خلاف قتال پر باہمی تعاون کریں ان کے ساتھ مل کر کوئی آدمی اپنی مرضی سے قتال نہیں کرتا سوائے اس کے جو فاسق، مبتدع یا زندیق ہو جیسے ملاحدہ، قرامطہ، باطنیہ ہوں جیسے رافضی سبائیہ جیسے جھمیہ معطلہ جو صفات کی نفی کرنے والے ہیں ان کے ساتھ وہ لوگ ہیں جو ان کی تقلید کرتے ہیں خود کو دیندار اور عالم کہتے ہیں اور یہ بدترین لوگ ہیں۔

تا تاری جاہل ہیں ان کی تقلید وہ لوگ کرتے ہیں جو ان کے بارے میں حسن ظن رکھتے ہیں وہ اپنی گمراہی وسرکشی کی وجہ سے ان کی اتباع ان باتوں میں کرتے ہیں جو اللہ ورسول ﷺ نے حرام کردیے ہیں اور دین حق کو نہیں اپناتے۔ اگر ان کی خرابیاں بیان کرنا شروع کردوں تو یہ بات بہت لمبی ہوجائے گی۔ خلاصہ کلام یہ کہ ان کا مذھب اور اسلام یکجا نہیں ہوسکتے۔ اگر یہ لوگ اس دین حنیفی کا اظہار کررہے ہیں جو محمد ﷺ لے کر آئے ہیں تو اس کی اطاعت کرتے اس سے رہنمائی حاصل کرتے جیسا کہ طائفہ منصورہ کی صفت ہے۔ نبی ﷺ سے مروی ہے فرماتے ہیں:

﴿لاتزال طائفة من أمتي ظاهرين على الحق لا يضرهم من خالفهم و لا من خذلهم حتٰى تقوم الساعة﴾ ''میری امت کا ایک گروہ ہمیشہ حق پر رہے گا اس کی مخالفت کرنے والا انہیں نقصان نہیں پہنچا سکے گا جب تک قیامت قائم نہ ہوجائے۔''

یہ بھی صحیح حدیث سے ثابت ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اہل غرب ہمیشہ غالب رہیں گے۔ غرب والے ہی پہلے لوگ ہیں جو اس سورش کے مقابلے میں آئے۔ نبی ﷺ نے جب یہ بات کہی تھی تو آپ مدینہ میں تھے اور مدینہ کا مغرب شام ومصر ہیں اور مشرق میں جزیرہ وعراق ہے سلف اہل شام کو اہل غرب کہتے ہیں اور اہل عراق کو اہل مشرق کہتے ہیں۔ جو میں نے ان کے بارے میں کچھ کہا ہے اس کے بارے میں آثار اور ادلہ شرعیہ موجود ہیں۔

فتاویٰ شرعیہ

# کیا وضعی قوانین بنانے والے کافر ہیں؟

شیخ حمود بن عقلا الشعیبی حفظہ اللہ

**سوال**: فضیلۃ الشیخ حمود بن عبداللہ بن عقلاء الشعیبی حفظہ اللہ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ......اما بعد

موجودہ دور میں عالمِ اسلام اور عرب ممالک میں مسلمانوں کا اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی شریعت کے بدلے وضعی قوانین کے ذریعے حکومت کرنے والوں پر انحصار بڑھ گیا ہے تو ان حکمرانوں کے بارے میں اسلام کا کیا حکم ہے؟ ہم آپ سے درخواست کرتے ہیں کہ قرآن وسنت اور علماء کے اقوال کی روشنی میں اس کا مدلّل جواب دے کر عنداللہ ماجور ہوں۔

**جواب** الحمد لله رب العلمين والصلاة والسلام على اشرف الانبياء والمرسلين نبينا محمد وعلى آله وصحبه اجمعين، اما بعد......

بے شک اللہ جل جلالہ نے جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو اس دین کے ساتھ مبعوث فرمایا جس کے ذریعہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے انسانیت کو اندھیروں سے روشنی کی طرف نکالا، جبکہ لوگ ایسے وقت میں جہالت وگمراہی کے گھٹاٹوپ اندھیروں میں بھٹکتے پھرتے تھے۔ اس وقت لوگ اپنے عقائد، عبادات، محاکم اور تمام معاملات میں خرافات کے سمندر اور اپنے آباء کی اندھی تقلید میں غرق تھے۔ پس اس وقت ان کی عبادات اور اعتقادات اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے ساتھ واضح شرک سے عبارت تھیں۔ وہ شجر وحجر، ملائکہ، جن وبشر وغیرہ کو اللہ جل جلالہ کی عبادت میں شریک ٹھہراتے تھے۔ اس کے ساتھ وہ ان مذکورہ اصناف کا تقرب حاصل کرنے کے لیے وہ تمام عبادات بجالاتے تھے جو صرف اللہ وحدہ لاشریک کے لیے ہی روا ہیں۔ جیسے کہ نذر وذبح وغیرہ۔

انہی عبادات میں جھگڑوں کے فیصلہ وتحاکم کا طریقہ بھی کچھ کم گمراہی وفساد پر مبنی نہ تھا۔وہ طاغوت کاہنوں اور نجومیوں کو لوگوں کے درمیان پیدا ہونے والے جھگڑوں، اختلافات، اموال ،عصمت وخون وغیرہ میں حاکم وفیصل بناتے تھے۔ ہر محلے میں وہ ایسا ہی ایک طاغوت کھڑا کر تے تھے اور جب وہ فیصلہ کر دیتا تو باوجود اس کے ظلم وجور پر ناحق فیصلہ کے،اس کا فیصلہ نہ تبدیل ہوتا اور نہ ہی اسے کوئی چیلنج کر سکتا تھا۔لیکن جب اللہ عزوجل نے اپنے نبی ﷺ کو مبعوث فرمایا تو آپ ﷺ نے ان تمام رسوم ورواج، عادات وتقالید کو باطل ٹھہرا دیا اور عبادت، فیصلہ وتحاکم صرف اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے لیے خاص کر دیا۔اللہ عزوجل نے فرمایا﴿ان الحکم الا للہ امر الا تعبدوا الا ایاہ ﴾''حکم صرف اللہ جل جلالہ کا ہے،اس نے حکم دیا ہے کہ اس کے سوا کسی کی عبادت روا نہیں''۔ اور اللہ جل جلالہ نے فرمایا﴿ان الحکم الا للہ ﴾''حکم صرف اللہ کا ہی ہے''۔پھر آپ نے حکم اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی شریعت کی طرف خاص کر دیا﴿الا تعبدوا الا ایاہ ﴾''اس کے علاوہ کسی کی عبادت جائز نہیں''۔اللہ عزوجل نے عبادت کو اپنے لیے خاص کرنے کا ابلغ ترین طریقہ اختیار فرمایا اور وہ ہے''نفی واستثناء''۔

اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی کتاب کا مطالعہ کرنے والا بہت سی آیات پاتا ہے جو اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے نبی ﷺ پر نازل ہونے والی شریعت کی طرف تحاکم کو لازم قرار دیتی ہیں......

(۱) اللہ جل جلالہ فرماتے﴿ومن لم یحکم بما انزل اللہ فاولئک ھم الکفرون ﴾اور جو کوئی اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے نازل کردہ کے مطابق حکم نہ کرے وہی کافر ہیں۔**پس یہ آیت اس بندے کے کفر پر نص ہے جو اللہ اور اس کے رسول کے حکم سے اعراض کر کے دوسرے کی طرف رجوع کرے۔**

مرجئۃ العصر کے بہت سے جاہلوں نے اس آیت کی دلالت کو''غیر ماانزل اللہ''پر حکم کرنے والے حاکم کے کفر سے پھیرنے کی کوشش کی ہے وہ کہتے ہیں''کہ یہ آیت یہود کے متعلق نازل ہوئی ہے پس اس کے حکم میں ہم (مسلمان) شامل نہیں''۔یہ بات ان قواعد سے انکی جہالت پر

دلیل ہے جوعلمائے تفسیر وحدیث اور علمائے فقہ نے وضع کیے ہیں۔اور وہ یہ ہے کہ﴿ان العبرة بعموم اللفظ لا بخصوص السبب﴾ کہ عمومی لفظ کا اعتبار کیا جاتا ہے نہ کہ خصوصی سبب کا۔پس جب کسی معین سبب کی بنا پر کوئی حکم نازل ہوتا ہے تو وہ اسی سبب کو ہی شامل نہیں رہتا بلکہ ہر اس کو شامل کرتا ہے جو اس کے تحت اللفظ میں آئے۔﴿من﴾ کا لفظ آیت میں بطورِ صیغہء عموم وارد ہوا ہے۔پس حکم صرف اپنے سبب کے ساتھ ہی خاص نہیں رہے گا جب تلک کہ کوئی ایسی شرعی نص نہ موجود ہو جو اس حکم کو صرف سبب کے ساتھ ہی خاص کردے۔جیسے کہ آپ ﷺ کا فرمان ہے کہ جب آپ سے ایک صحابی نے سوال کیا﴿انه كانت لی عناق احب الی من شاة فضحيت بها فهل تجزئنی؟فقال عليه السلام تجزئك ولا تجزیء احدا بعدك﴾ کہ میرے پاس ایک اونٹنی کا بچہ تھا جو مجھے بکری سے زیادہ پسند تھا تو میں نے اس کو قربان کردیا تو کیا یہ قربانی مجھے کافی ہوگی تو آپ ﷺ نے فرمایا تجھے کفایت کرے گی لیکن تیرے بعد کسی کو کفایت نہ کرے گی۔

اسی طرح یہ مرجئۃ کہتے ہیں کہ ابن عباس سے اس آیت کی تفسیر کے متعلق سوال کیا گیا﴿ومن لم يحكم بما انزل الله فاولئك هم الكفرون﴾ تو ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا﴿کفر دون کفر﴾ یہ کفر سے کم تر کفر ہے۔اور ایک روایت میں ہے﴿لیس الکفر الذی یذهبون الیه﴾ یہ وہ کفر نہیں جس کی طرف وہ جاتے ہیں۔

جواب اس کا یہ ہے کہ ''ہشام بن حجیر'' اس حدیث کا راوی ''عن طاؤس عن ابن عباس رضی اللہ عنہ'' ائمہ حدیث جیسے کہ امام احمد بن حنبل اور یحی بن معین رحمۃ اللہ علیہم وغیرہ کے ہاں متکلم فیہ ہے۔جب کہ ابن عباس رضی اللہ عنہ کی طاؤس سے اسی روایت میں عبد اللہ بن طاؤس رحمہ اللہ نے اپنے والد سے خلاف کیا ہے جو اس سے زیادہ اوثق ہے۔کہ جب ابن عباس رضی اللہ عنہ سے سوال کیا گیا اسی آیت کے متعلق تو انہوں نے فرمایا﴿هی به کفر﴾ وہ اس کے ساتھ کفر کا ارتکاب کرنا ہے۔(یعنی جو

اللہ کے حکم کے مطابق حکم نہ کرے وہ کافر ہے)۔

② اللہ سبحانہ وتعالیٰ فرماتے ہیں ﴿فلا وربک لا یوء منون حتیٰ یحکموک فیما شجر بینھم ثم لا یجدوا فی انفسھم حرجا مما قضیت ویسلموا تسلیما﴾ تیرے رب کی قسم وہ ہرگز ایمان والے نہیں ہو سکتے جب تلک آپ کو اپنے فیصلوں میں حاکم تسلیم نہ کرلیں اور اس کے بعد سرِ تسلیم خم کرتے ہوئے اس فیصلہ کے خلاف دل میں کوئی تنگی نہ محسوس کریں۔ یہ آیت اس بندے کے ایمان کی نفی کرتی ہے جو اللہ کی شریعت کو حاکم نہیں مانتا۔ کیونکہ اللہ عزوجل نے ایسے بندے کے بے ایمان (کافر) ہونیکی قسم کھائی ہے جب تک کہ اس میں تین چیزیں نہ موجود ہوں

(۱) اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی شرعیت کی طرف فیصلہ لے جانا۔

(۲) اپنے نفس میں کوئی تنگی محسوس نہ کرے بلکہ اس فیصلہ پر راضی ہو۔

(۳) اللہ جل جلالہ کے حکم پر سرِ تسلیم خم کردے اور اس پر راضی ہو جائے۔

جیسے کہ مرجئۃ العصر نے سابقہ آیت کی دلالت کو حاکم بغیر ما انزل اللہ کے کفر سے پھیرنے کی کوشش کی، اسی طرح انہوں نے اس آیت کی دلالت سے بھی ایمان کی نفی کو پھیر دیا۔ وہ کہتے ہیں ''ان النفی لکمال الایمان لا لنفی الحقیقۃ'' یہاں نفی کمال ایمان کی ہے نہ کہ حقیقتِ ایمان کی۔ لیکن یہ جاہل اس حقیقت سے بے خبر ہیں کہ ﴿ان الاصل فی الکلام العربی الحقیقۃ﴾ **عربی کلام میں اصل مفہوم حقیقت ہی مراد ہوتا ہے اور اس کے معنیٰ کو مجاز کی طرف اس وقت تک نہیں پھیرا جا سکتا جب تلک اس کے ساتھ کوئی ایسا قرینہ نہ ہو جو لفظ کو اس کے راجح مفہوم سے مرجوح کی طرف پھیر دے۔** پس کس دلیل اور کس قرینہ کے ساتھ اس آیت میں ایمان کی نفی کو حقیقی سے مجازی معنیٰ کی طرف پھیرا جاتا ہے۔

③ اللہ جل جلالہ فرماتے ہیں ﴿الم تر الی الذین یزعمون انھم آمنوا بما انزل الیک وما انزل من قبلک یریدون ان یتحاکموا الی الطاغوت وقد امروا ان یکفروا بہ ویرید

الشیطان ان یضلھم ضلالا بعیدا۔واذا قیل لھم تعالوا الی ما انزل اللہ والی الرسول رایت المنافقون یصدون عنک صدودا ﴾''کیا آپ ﷺ نے ان کو نہیں دیکھا جو یہ زعم رکھتے ہیں کہ وہ ایمان لے آئے آپ ﷺ پر اور آپ سے قبل اتاری گئی شریعت پر، وہ طاغوت کی طرف فیصلہ لے کر جانا چاہتے ہیں جب کہ انہیں اس سے کفر کا حکم دیا گیا ہے اور شیطان انہیں دور کی گمراہی میں ڈال دینا چاہتا ہے۔اور جب انہیں کہا جاتا ہے کہ آؤ اس بات کی طرف جو اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے اپنے رسول کی طرف نازل کی تو آپ ﷺ دیکھیں گے کہ منافقین آپ ﷺ سے اعراض برتتے ہیں''۔ **یہ آیت بدلیل**﴿یزعمون انھم امنوا﴾**قطعی نص ہے اس شخص کے نفیء ایمان کی جو طاغوت کی طرف فیصلہ لے کر جاتا ہے یا اس کو حاکم بناتا ہے۔**پس اگر وہ سچے مومن ہوتے تو پھر ان کے''ایمان کے زعم'' کی تعبیر وارد نہ کی جاتی۔پس جب اللہ جل جلالہ نے ان کے ایمان کی تعبیر''زعم'' کے ساتھ کی تو یہ حقیقتِ ایمان کی نفی کی دلیل ہے۔جیسے کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ کا قول ہے ﴿وقد امروا ان یکفروا بہ ویرید الشیطان ان یضلھم ضلالا بعیداً﴾وہ طاغوت کی طرف فیصلہ لے کر جانا چاہتے ہیں جب کہ انہیں اس سے کفر کا حکم دیا گیا ہے اور شیطان انہیں دور کی گمراہی میں ڈال دینا چاہتا ہے۔یہ بھی حقیقت میں ایمان کی نفی کی دلیل ہے۔جو طاغوت کی طرف فیصلہ لے کر جائے یا اسے حاکم بنائے تو اس کا کافر ہونا سببِ نزول آیت سے بھی واضح ہوتا ہے۔مفسرین نے ذکر کیا ہے کہ ایک آدمی اور یہودی کے درمیان کوئی جھگڑا تھا تو یہودی نے کہا کہ ہم رسول اللہ ﷺ کی طرف فیصلہ کے لیے چلتے ہیں تو دوسرے نے کہا نہیں بلکہ ہم کعب بن اشرف یہودی کی طرف چلتے ہیں تو یہ آیت نازل ہوئی۔امام الشعبی رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ ایک منافق اور ایک یہودی کے درمیان کوئی جھگڑا تھا تو یہودی نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ سے فیصلہ کرواتے ہیں کیونکہ وہ جانتا تھا کہ محمد ﷺ رشوت نہیں لیتے جبکہ منافق کہنے لگا کہ ہم یہود سے فیصلہ کرواتے ہیں کیونکہ وہ جانتا تھا کہ یہود رشوت لیتے ہیں۔تو دونوں نے اتفاق کیا کہ وہ اپنا

فیصلہ جہینہ کے ایک کاہن سے کروائیں گے۔ تو یہ آیت نازل ہوئی۔ یہ اثر امام الشعبی رحمہ اللہ سے مروی ہے اور اگرچہ اس میں ضعف ہے لیکن اس کے متعدد شواہد ہیں جو اسے تقویت دیتے ہیں۔ اس آیت سے استدلال کی وجہ سبب نزول اس شخص کے کفر وارتداد سے ہے متعلق جس کے بارے میں ذکر کیا گیا ہے کہ عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے ایک ایسے آدمی کو قتل کر دیا تھا جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے فیصلہ پر راضی نہ تھا۔ پس اگر وہ مرتد نہ ہوتا تو اسے قتل نہ کرتے!!

عروۃ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے وہ کہتے ہیں کہ دو آدمی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس اپنا جھگڑا لے کر آئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک کے حق میں فیصلہ دیدیا۔ تو جس کے خلاف فیصلہ ہوا تھا وہ کہنے لگا ہمیں عمر رضی اللہ عنہ کی طرف بھیج دیجیے تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہاں عمر رضی اللہ عنہ کی طرف چلے جاؤ۔ پس وہ چلے گئے اور جب عمر رضی اللہ عنہ کے پاس پہنچے تو جس کے حق میں فیصلہ ہوا تھا وہ کہنے لگا اے ابن الخطاب بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے حق میں فیصلہ دیدیا ہے تو اس نے کہا کہ ہمیں عمر رضی اللہ عنہ کی طرف بھیج دیجیے تو ہمیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کی طرف بھیجا ہے تو عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کیا معاملہ ایسا ہی ہے وہ کہنے لگا ہاں تو عمر رضی اللہ عنہ نے کہا یہیں ٹھہرو یہاں تک کہ میں آ کر تمہارے درمیان فیصلہ کرتا ہوں۔ تو وہ اپنی تلوار لیے نکلے اور جس نے کہا تھا ہمیں عمر کی طرف بھیج دیجیے اسے قتل کر دیا۔

یہ اختلاف جو سیاقِ قصہ میں واقع ہوا ہے احتمالِ تعدد کے باعث اس کے ثبوت میں کوئی قدغن عائد نہیں کرتا۔ جیسے کہ اللہ کے اس قول میں ہے ﴿واذا قیل لھم تعالوا الی ما انزل اللہ والی الرسول رایت المنافقین یصدون عنک صدودا﴾ ''اور جب انہیں کہا جاتا ہے کہ آؤ اس بات کی طرف جو اللہ نے اپنے رسول کی طرف نازل کی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم دیکھیں گے کہ منافقین آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے اعراض برتتے ہیں''۔ اس میں واضح دلالت ہے کہ جو کوئی اللہ اور اسکے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے اعراض برتتے ہوئے کسی اور کو حاکم بنائے وہ منافق ہے اور **''منافق کافر ہی ہوتا ہے''۔**

قوانینِ وضعیہ کو حاکم بنانے والا کافر ہے جیسے کہ اوپر ذکر ہوا، پس قوانینِ وضعیہ کو قانون بنانیوالا اور انہیں وضع کرنے والا کافر ہے۔ کیونکہ لوگوں کے لیے ایسے قوانین بنانے کے ساتھ ہی وہ قانون سازی میں (نعوذ باللہ) اللہ کا شریک بن گیا ہے۔ جب کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ فرماتے ہیں ﴿ام لھم شرکاء شرعوا لھم من الدین مالم یاذن بہ اللہ﴾ کیا ان کے ایسے شریک ہیں جو دین میں ایسی باتیں بناتے جس کی اللہ جل جلالہ نے اجازت نہیں دی۔ اللہ سبحانہ وتعالیٰ فرماتے ہیں ﴿اتخذوا احبارھم ورھبانھم اربابا من دون اللہ﴾ انہوں نے اپنے علماء اور راہبوں کو اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے علاوہ رب بنالیا۔ اسی لیے جب عدیؓ بن حاتم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس آیت کو سنا وہ کہنے لگے اے اللہ کے رسول ہم نے تو ان کی عبادت نہیں کی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا وہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے حلال کردہ کو حرام اور حرام کردہ کو حلال نہ ٹھہراتے تھے تو تم اسے حلال و حرام جانتے تھے وہ کہنے لگے جی ہاں ایسا ہی تھا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ﴿فتلك عبادتھم ایاھم﴾ پس یہی ان کی عبادت کرنا ہے۔

آیتِ مبارکہ اور حدیثِ عدی رضی اللہ عنہ بن حاتم سے ثابت ہوا کہ حلال و حرام مقرر کرنا اور قانون سازی اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی خصوصیات میں سے ہیں۔ اوپر مذکور آیاتِ کریمہ اور ان کے ساتھ ہماری تعلیقات سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ **جو کوئی اللہ جل جلالہ کے نازل کردہ کے بغیر حکم کرے اور اللہ کی شریعت اور اسکے حکم سے اعراض کرے وہ اللہ العظیم کے ساتھ کفر کرنے والا ہے اور ملتِ اسلام سے خارج ہے۔** اسی طرح وہ آدمی بھی یہی حکم رکھتا ہے جو لوگوں کے لیے وضعی قوانین بنائے کیونکہ وہ اگر ان پر راضی نہ ہوتا تو کبھی ان کے مطابق حکم نہ کرتا پس حقیقتِ واقعہ اس کے عمل کو جھٹلاتی ہے۔ **کیونکہ کتنے ہی حکمرانوں کو یہ اختیارات سونپ دیے گئے ہیں کہ وہ حکم کو مؤخر کر سکتے ہیں، اس میں تبدیلی اور حذف کا اختیار رکھتے ہیں۔**

پس اگر اس بات سے بھی ہم دستبردار ہو جائیں اور کہیں کہ انہوں نے خود تو قوانین نہیں بنائے تو

پھر رعایا پر کس نے وہ قوانین لازم کیے ہیں اور اس کی مخالفت پر سزا مقرر کی ہے؟ ان کے اور تاتاریوں کے حالات میں کیا فرق ہے جن کے کفر کے متعلق ابن تیمیہ رحمہ اللہ اور ابن کثیر رحمہ اللہ نے اجماع نقل کیا ہے۔ تاتاریوں نے الیاسق وضع نہیں کیا تھا بلکہ جس نے اسے بنایا تھا وہ ان کا پہلا حاکم چنگیز خان تھا۔ پس ان کا حال ان تاتاریوں کے حال کے مشابہ ہے۔ ان دلائل سے واضح ہوا کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے نازل کردہ کے بغیر حکم کرنے والا دو جانب سے کفر کا مرتکب ٹھہرتا ہے......

(1) شریعت سازی یا قانون سازی میں اگر وہ قانون بنائے۔

(2) حکم میں اگر وہ اس پر حکم کرے۔

یہاں جبکہ میں وضعی قوانین پر حکم کرنے والے کے کفر پر دلالت کرنے والی نصوص کے ذکر سے فارغ ہو گیا پس اب میں وضعی قوانین پر حکومت کرنے والوں کی تکفیر سے متعلق علماء کے اقوال ذکر کروں گا......۔

① شیخ الاسلام تقی الدین ابن تیمیہ رحمہ اللہ رہتے ہیں جیسے کہ فتاویٰ (267/3) میں ہے...... جب کوئی انسان کسی مجمع علیہ حرام کو حلال کرتا ہے یا مجمع علیہ حلال کو حرام کرتا ہے یا مجمع علیہ شریعت کو بدلتا ہے تو وہ فقہاء کے اتفاق سے کافر ہے۔

اسی طرح فتاویٰ (372/35) میں کہتے ہیں جب عالم کتاب اللہ اور سنتِ رسول سے معلوم بات کو ترک کرتا ہے اور اللہ اور رسول کی سنت کی مخالفت میں حاکم کے حکم کی اتباع کرتا ہے تو وہ مرتد و کافر ہے اور دنیا و آخرت میں عذاب کا مستحق ہے۔

② حافظ ابن کثیر البدایہ والنہایہ (119/3) میں کہتے ہیں کہ جس نے خاتم الانبیاء پر نازل ہونے والی محکم شریعت کو چھوڑا اور اس کے علاوہ منسوخ شرائع کی طرف رجوع کیا تو وہ کافر ہے۔ پس وہ جو یاسق کی طرف فیصلہ لیکر جائے وہ کیسا ہے؟ اور جس نے ایسا کیا وہ مسلمانوں کے اجماع

کے ساتھ کافر ہے۔

③ ہمارے شیخ محمد الامین الشنقیطی رحمہ اللہ وضعی قوانین پر حکم کرنے والوں کی تکفیر سے متعلق نصوص کے ذکر کے بعد کہتے ہیں ''ان آسمانی نصوص کے ساتھ جو ہم نے ذکر کی ہیں یہ بات بالکل واضح ہو جاتی ہے کہ جو لوگ ان وضعی قوانین کی اتباع کرتے ہیں جنہیں شیطان نے اپنے اولیاء کی زبانوں سے اللہ ورسول کی شریعت کی مخالفت میں وضع کیا ہے، بے شک ایسوں کے کفر و شرک میں کوئی شک نہیں کرسکتا مگر وہ جسے اللہ جل جلالہ نے وحی کے نور سے اندھا کر دیا ہو''۔

④ ہمارے شیخ محمد بن ابراہیم رحمہ اللہ آل الشیخ اس آیت ﴿فلا وربك لا یوء منون ......﴾ کی تفسیر میں تعلیقاً کہتے ہیں اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے اس شخص کے ایمان کی نفی کی ہے جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے جھگڑوں میں حاکم نہ تسلیم کرے۔ یہ نفی مئوکد ہے جس میں اداة النفی کا تکرار قسم کے ساتھ کیا گیا ہے۔ یہ ہے وہ بات جو انہوں نے اس آیت کی تعلیق میں ذکر کی ہے۔ میں ان کے حلقات میں بڑے اہتمام سے حاضر ہوا کرتا تھا اور میں نے انہیں کئی مرتبہ شدت سے اس بات کو دہراتے ہوئے سنا ہے وہ صراحتاً اس کی تکفیر کرتے تھے جو غیر شریعۃ اللہ پر حکم کرے۔ جیسے کہ اس بات کو انہوں نے خود رسالة تحکیم القوانین میں واضح کیا ہے۔

ہمارے شیخ عبدالعزیز بن باز رحمہ اللہ اپنے رسالہ نقد القومیه العربیه صفحه 30 پر اس شخص کے متعلق کہتے ہیں جو قرآن کے خلاف وضعی احکام کو مانے ''یہ وہ عظیم فساد اور واضح کفر وارتداد ہے جیسے کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے فرمایا ﴿فلا وربك لا یوء منون حتیٰ یحکموك فیما شجر بینهم ثم لا یجدوا فی انفسهم حرجا مما قضیت ویسلموا تسلیما﴾ ''تیرے رب کی قسم وہ ہرگز ایمان والے نہیں ہو سکتے جب تک آپ کو اپنے فیصلوں میں حاکم تسلیم نہ کرلیں اور اس کے بعد سرِ تسلیم خم کرتے ہوئے اس فیصلہ کے خلاف دل میں کوئی تنگی نہ محسوس کریں''۔ اور اللہ جل جلالہ فرماتے ہیں ﴿افحکم الجاهلیة یبغون ومن احسن من الله حکما لقوم یوقنون﴾ ''کیا

وہ جاہلیت کا حکم چاہتے ہیں جبکہ یقین کرنے والوں کے لیے اللہ کے حکم سے بہتر کوئی شئے نہیں''۔ یہاں تک کہ شیخ نے کہا کہ **ہر وہ حکومت جو اللہ کی شریعت کے مطابق حکم نہیں کرتی، وہ ان واضح محکم آیات کی دلالت سے جاہلیت کی کافر، ظالم وفاسق حکومت ہے۔ اہل اسلام پر ایسی حکومت سے بغض ودشمنی رکھنا واجب ہے اور اس سے دوستی ومحبت رکھنا حرام ہے یہاں تک کہ وہ (حکومت) اللہ وحدہ لاشریک پر ایمان لے آئے اور شریعت کے مطابق حکم کرے''۔**

میں نے جس قدر نصوص اور اقوالِ علماء ذکر کردیے ہیں وہ اس بات کے بیان کے لیے کافی ہیں کہ ''وضعی قوانین کے مطابق حکم کرنا کفر ہے'' اور ''ان کا حکم کرنے والا کافر ہے''۔ اگر میں اس باب میں علماء وائمہ کا کلام نقل کرنے لگ جاؤں تو باب بہت طویل ہوجائے گا لیکن جو میں نے ذکر کیا ہے وہ سائل کے جواب کے لیے کافی ہے۔

وصلى الله على نبينا محمد وعلىٰ آله وصحبه اجمعين۔

10/02/1422 هجری

(وصیت شہید)

اے طواغیت اور اے صلیبیو !......

# ہم تمہاری زندگی کا سکون غارت کر دیں گے!

الجزائر کے شہیدی مجاہد صہیب ابو ملیح رحمہ اللہ کی وصیت سے اقتباسات

ان صفحات پر ہم الجزائر کے ایک مایہ ناز شہیدی مجاہد کی وصیت پیش کر رہے ہیں۔ اس وصیت کے مطالعہ سے ہمارے موحد بھائیوں کو آگاہی حاصل ہوگی کہ پوری مسلمان دنیا میں طواغیت کے **ارتدادی نظام** کے خلاف آپ کے ہم عقیدہ بھائیوں نے محاذِ جنگ گرم کر رکھا ہے۔ لہذا اپنے اندر موجود اس احساسِ **اجنبیت** کو ختم کیجیے کہ ارتداد کے خلاف اس جنگ میں آپ اکیلے ہیں...... جبکہ ایسا نہیں، **ساری مسلمان دنیا میں حجاز سے لیکر پاکستان تک ایک ہی جنگ ہے...... ایک عقیدہ کے ساتھ...... ایک ملت کی معیت میں...... ایک ہی دشمن کے خلاف......اور وہ دشمن ہے......**

## صلیبی جنگ میں صہیونی کا معاون ''طاغوتی نظام''!

''مندورہ'' شہر (الجزائر) سے تعلق رکھنے والے شہیدی نوجوان ...... جو صف اول کے شہسوار، بہادر مجاہد اور حیرت انگیز کرامات کے مالک تھے۔ انہوں نے اپنے اہل وعیال اور احباب کو ترک کیا اور ان اہل وعیال سے جا ملے جنہیں پاکیزگی نفس، حقیقی بھائی چارے اور طلبِ شہادت کے جذبے نے ہی اکٹھا کیا تھا۔ آپ نے دنیا کی اس حقیر زندگی کو خیر باد کہہ دیا کہ جس میں دین رسوا ہو، عزتیں پامال ہو رہی ہوں، صلیبی اور ان کے دم چھلے قوت واقتدار پر قابض ہوں۔ اللہ اکبر کی صداؤں میں جن کی بازگشت **ارض رباط الجزائر** کے پہاڑوں میں ہمیشہ سنائی دیتی ہے، ہمارے اس شہید بھائی نے اپنے قدموں کو میدان جہاد کی مٹی سے غبار آلود رکھا اور رب کی رضا کے حصول اور مرتدین کے غلبہ کے خاتمہ کی طرف ہمیشہ اپنے آپ کو شہیدی حملہ کے لیے تیار رکھا۔

پس اللہ نے آپ کا خواب پورا کر دکھایا اور آپ کو فرانس کے ایجنٹوں پر قہر بن کر گرنے اور انہیں کبھی نہ بھولنے سبق سکھلانے کی توفیق عنایت فرمائی۔ اللہ کی توفیق سے آپ نے ''اخضریہ'' میں فوجی مرکز تباہ کیا...... **اس مبارک غزوہ میں کم از کم 70 مرتد فوجی جہنم واصل ہوئے اور 8 گاڑیاں تباہ ہوئیں۔**

سو ابو ملیح کی تجارت کامیاب رہی...... ابو ملیح کی تجارت کامیاب رہی۔

## شہید صہیب ابو ملیح کی وصیت سے اقتباسات

تمام تعریفیں اللہ واحد الاحد کیلئے ہیں اور درود و سلام ہوں جنابِ محمد رسول اللہ ﷺ پر......

اے میری امت...... امتِ توحید...... اے عزت و بزرگی کی حامل امت!

آج کیوں میں تمہیں طواغیت اور حملہ آوروں کے قدموں تلے ذلیل ہوتے دیکھتا ہوں جبکہ تم تو تمام امتوں کے سرادر تھے۔ کیا تم دیکھتے نہیں کہ دشمن تمہارے بیٹوں کے ساتھ کیا سلوک روا رکھے ہوئے ہے؟ کیا تم دیکھتے نہیں کہ یہودی، صلیبی اور مرتدین فلسطین، عراق، افغانستان، الجزائر اور چیچنیا میں کس طرح ہماری بہنوں کی عزتوں سے کھیل رہے ہیں۔ یہ سب کچھ جاری ہے اور امت ذلت کی نیند سو رہی ہے۔ **یہ صلیبی جنگ ہے جس کی قیادت شیطان بش کر رہا ہے اور ہماری قوم کے کتے مرتد حکام اس کی پوری طرح مدد کر رہے ہیں۔**

اے امتِ مسلمہ غفلت کی نیند سے بیدار ہو جاؤ...... ذلت کی اس چادر کو اتار پھینکو اور جہاد کی تلواریں تھام کر سچے مجاہدین کے ساتھ آملو۔

میرے وہ مجاہد بھائی، ہم سفر ساتھی اور محبوب دوست جنہوں نے اپنی جانیں اس دین کے لیے کھپا دیں اور ہر قیمتی شئے اللہ کے کلمہ کی سر بلندی کے لیے لٹا دی، ان کو اور ان ستائے گئے لوگوں کو جنہوں نے اپنے گھر بار اور اہل و عیال کو چھوڑ دیا، میں یہ کہوں گا کہ اے اہلِ جہاد، اے شہادت کے طلبگارو! اے مسلمانوں کی حرمت اور عزت پر غیرت کھانے والو! صبر کے ساتھ اس راہ پر

ڈٹے رہو کیونکہ موت تو ایک ہی دفعہ آنی ہے پھر کیوں نہ یہ اللہ کی راہ میں آئے ،اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے﴿ولا تحسبن الذین قتلوا فی سبیل اللہ امواتا ﴾''اور جولوگ اللہ کی راہ میں قتل ہوئے ان کو مرے ہوئے نہ سمجھنا (وہ مرے ہوئے نہیں) بلکہ اللہ کے ہاں زندہ ہیں اور ان کو رزق مل رہا ہے۔ جو کچھ اللہ نے ان کو اپنے فضل سے بخش رکھا ہے اس میں خوش ہیں اور جو لوگ ان کے پیچھے رہ گئے اور (شہید ہوکر) ان میں شامل نہیں ہوسکے ان کی نسبت خوشیاں منا رہے ہیں کہ ان پر روزِ قیامت کچھ بھی خوف نہ ہوگا اور نہ وہ غمناک ہوں گے'' (آلِ عمران 170-169) میں آپکو تقویٰ، دین پر ثابت قدمی، اللہ کی اطاعت، جہاد فی سبیل اللہ اور دشمنوں کی ایذاؤں پر صبر کی تلقین کرتا ہوں۔ بے شک اللہ اپنے دوستوں اور نیک بندوں کے ساتھ ہے۔ وہ ان کی حفاظت اور مدد کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے: اور ہم پر لازم ہے کہ مومنین کی مدد کریں۔

(الروم 147)

**اے طواغیت اور اے صلیبیو! جہاں تک تمہارا معاملہ ہے تو ہم تمہاری زندگی کا سکون غارت کردیں گے۔ اور تمہارا چین برباد کیے رکھیں گے جب تک کہ ہمارے جسم میں خون کا آخری قطرہ بھی موجود ہے۔** یہاں تک کہ ہم تمہاری جڑیں نہ کاٹ ڈالیں اور اپنے بھائیوں اور بہنوں کا بدلہ تم سے نہ لیں اور تم ہماری زمینوں سے رسوا ہوکر بھاگ نہ جاؤ۔ ہماری یہ جنگ تم سے یونہی جاری رہے گی۔ **جان رکھو ہم نے تمہارے لیے شہیدی حملہ آوروں کا ایسا دستہ تیار کر رکھا ہے جو موت کو ایسے چاہتا ہے جیسے تم زندگی کو۔** انہوں نے تو سچا عہد کر رکھا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے دشمنوں مرتدین اور صلیبیوں پر آگ بن کر برسیں گے اور ان کا نور تو آنے والی نسلوں کو بھی روشنی عطا کرے گا۔

اپنے شیخ اور امیر ابو مصعب عبد الودود (حفظہ اللہ) سے ہم یہ کہنا چاہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ آپ کی نصرت فرمائے، آپ کے منصوبوں کو کامیاب بنائے اور آپ کی حفاظت فرمائے۔ یہ آپ کے لشکر ہیں جنہوں نے آپ کی پکار سنی اور اس پر لبیک کہا اور اس بات کی بشارت حاصل کریں کہ

شہیدی دستہ آپ کی فوج کا سب سے بڑا دستہ بن چکا ہے اور اللہ کی نصرت اور اس کی جنت کا وعدہ ان شاء اللہ بالکل قریب ہے۔

## علمائے سوء کے پیدا کردہ شبہات

عین ممکن ہے کہ بعض منافقین، مثلاً علمائے سوء وغیرہ یہ بات کہیں کہ اسلام تو ہمیں یہ حکم دیتا ہے کہ ہم سب...... یعنی عوام، فوج اور حکومت...... باہم مل جل کر رہیں تا کہ یکجان ہو کر بیرونی دشمنوں کا مقابلہ کیا جا سکے اور فتنہ وفساد سے بچا جا سکے۔ میں اس کے جواب میں یہ کہتا ہوں کہ جو کوئی بھی یہ بات کرے وہ درحقیقت اللہ پر جھوٹ باندھتا ہے۔ یہ حکومت اور فوج تو خود امت کے دشمن بن چکے ہیں اور ان کی حیثیت محض کفار کے ہاتھوں میں موجود اسلحے کی سی ہے جس کا رخ ہمیشہ مسلمانوں ہی کی طرف ہوتا ہے۔ یہ زندگی کے تمام معاملات میں دینِ اسلام کی طرف رجوع کرنے سے انکاری ہیں، خواہ سیاست ہو یا اقتصادیات، معاشرت ہو یا کوئی بھی دیگر شعبۂ حیات۔ اور بلاشبہ اللہ تعالیٰ نے ان سے اور ان جیسے دیگر دشمنوں سے جنگ کرنے کا حکم دیا ہے، نہ کہ ان کے ساتھ اکٹھے ہونے اور انہی سے چمٹے رہنے کا، جیسا کہ ان منافقین کا دعویٰ ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

''اور ان لوگوں سے لڑتے رہو یہاں تک کہ فتنہ باقی نہ رہے اور دین پورے کا پورا اللہ ہی کے لیے ہو جائے۔'' (الأنفال: ۳۹)

**الشیخ المجاهد اسامه بن لادن** حفظہ اللہ

(تعلیم و تزکیه)

# سمع و اطاعت

محمد بن احمد السالم رحمہ اللہ

اللہ سبحانہ وتعالیٰ کا تقویٰ اختیار کرنے کی وصیت کے بعد سب سے پہلی وصیت یہ ہے "کہ جس کو اللہ جل جلالہ نے مجاہدین کے امور کا والی بنایا ہے اسکی سمع و اطاعت کی جائے"۔ **آج جب کہ اُمت خائن و مرتد حکمرانوں کے ذریعہ آزمائش میں مبتلا ہے جنہوں نے مخلوق کا حق ضائع کرنے سے پہلے اللہ سبحانہ وتعالیٰ کا حق ضائع کر دیا۔** ان لوگوں کی ولایت کا باطل ہونا اور ان کے ساتھ جنگ و مخالفت کا لازم ہونا معلوم ہے۔ لیکن یہاں سمع و اطاعت سے مراد ان لوگوں کی اطاعت ہے جنہیں اللہ جل جلالہ نے جہاد میں والی (مسئول) بنایا ہے۔ یہ معاملہ اپنی اہمیت کے ساتھ ساتھ خطرناک بھی ہے جبکہ شارع الحکیم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس پر ابھارتے ہوئے فرمایا کہ جس نے میرے امیر کی مخالفت کی تو گویا اس نے ابوالقاسم صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالفت کی۔ **سمع و طاعت اجتماع و باہمی مضبوطی کا مظہر ہے جبکہ تنازع، تفرق اور اختلاف کا مظہر اور اسکی ضد ہے۔**

تنازع اور اختلاف جہاد میں ہزیمت و ناکامی کا باعث ہے ﴿ولا تنازعوا فتفشلوا و تذهب ريحكم واصبروا ان الله مع الصابرين﴾ آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ تنازع مت کرو کہ تم ناکام ہو جاؤ گے اور تمہاری ہوا اکھڑ جائے گی اور صبر کرو بے شک اللہ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے۔ تاریخ و سیرت میں غور و فکر کرنے والا جانتا ہے کہ امیر کی نافرمانی چاہے کیسی بھی ہو اس کا اثر و فساد بہت گہرا ہوتا ہے۔ اس پر سب سے بہترین شاہد وہ واقعہ ہے جو غزوہ احد میں صحابہ کے ساتھ پیش آیا جب انہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی حکم عدولی کی تو مسلمانوں کے لشکر پر مصیبت و پریشانی آ گئی جس میں بہترین صحابہ رضی اللہ عنہم شہید ہو گئے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم خود اپنے چند صحابہ کے ساتھ زخمی ہو گئے اور یہ سب (امیر کی) معصیت کے سبب تھا۔

کتنے ہی علاقوں اور جہاد کے میدانوں میں معصیت کا ارتکاب مجاہدین پر مصیبت و آزمائش اور خون ونفوس کے نقصان کی صورت میں ظاہر ہوا۔پس جہاد کے میدان میں معصیت ایسی نہیں ہے کہ اس کا اثر صرف ارتکاب کرنے والے پر ہی آتا ہو بلکہ پورے مجموعہ پر اس کا اثر آتا ہے اور پورالشکراس کی وجہ سے مصیبت میں مبتلا ہو جاتا ہے۔کتنے ہی بھائی ہیں جنہیں امیر نے کسی علاقہ میں جانے سے منع کیا تو ان میں سے کوئی امیر کی نافرمانی کرتے ہوئے اس علاقہ میں چلا گیا۔پھراس کا نتیجہ یہ نکلا کہ بھائی گرفتار ہو گیا۔

کتنے ہی بھائی تھے جنہیں میں نے (بحثیتِ امیر) کچھ ہدایات دیں اور انہوں نے اس کی نافرمانی کی یہاں تک کہ وہ سرزمینِ جہاد تک پہنچنے سے محروم ہو گئے۔کتنے ہی بھائی ہیں جنہوں نے امنیت (سکیورٹی) واحتیاط کے حوالے سے امیر کی ہدایات کی مخالفت کی تو یہ اس کے اور مجموعہ کے کچھ بھائیوں کی گرفتاری کا سبب بن گیا۔ایسے واقعات جو اس باب میں ذکر کیے جاتے ہیں اس میں ایک واقعہ مجھے ایک بھائی نے بتایا کہ ایک مجاہد بھائی افغانستان میں ٹریننگ کے معسکرات تک پہنچنے کی ترغیب رکھتا تھا۔تو اسکے مسئول (امیر) نے اسے ہدایات دیں کہ وہ اپنے گھر والوں سے رابطہ نہ کرے جب تلک وہ پاکستان نہ پہنچ جائے۔لیکن اس بھائی نے امیر کی نافرمانی کرتے ہوئے جہاز میں سوار ہونے سے پہلے اپنے ہی ملک کے ائرپورٹ سے اپنے گھر والوں کوفون کرلیا۔اس کے گھر والوں نے فوراً ہی ائرپورٹ عہدیداران سے رابطہ کیا اور جہاز کے ٹیک آف کرنے سے پہلے ہی اسے گرفتار کرلیا گیا۔پس اس نے نافرمانی کی قیمت یہ ادا کی کہ وہ جہاد واعداد فی سبیل اللہ سے محروم ہو گیا۔

اس ضمن میں واقعات واحداث بہت ہیں۔لیکن میں ان مجاہد بھائیوں کو خبردار کرنا چاہتا ہوں جنہوں نے ذلت کی زندگی سے انکار کر دیا ہے اور اپنے نفس کی خواہشوں پر قابو پالیا ہے کہ وہ امیر کے لیے ہر بڑے چھوٹے معاملہ میں اپنے نفسوں کو سمع وطاعت کی لگام پہنا دیں۔پس سوائے

معصیت کے ہر چیز میں اطاعت ہے۔اگر امیر کو در پیش مسئلہ اجتہادی ہو تو اس میں دو یا اس سے زیادہ اقوال ہیں۔اگر امیر کسی ایک قول کو اختیار کر لے چاہے وہ راجح ہو یا مرجوح تو اس کے اختیار کے سامنے جھک جانا واجب ہے کیونکہ مسئلہ اجتہادی ہے اور اس میں کوئی انکار نہیں۔

خبردار تأویل سے بچو کیونکہ وہ مصیبت و آزمائش کا سبب ہے۔ہر وہ شخص جو امیر کی نافرمانی چاہتا ہے اگر وہ تاویل کو تلاش کرے گا تو اسے جلد پا لے گا۔جیسے کہ غزوہ احد میں یہ تاویل تھی کہ معرکہ ختم ہو گیا اس لیے جبلُ الرماۃ پر ہمارا رہنا اب ضروری نہیں اور اسی طرح تاویلات ہوتی ہیں!!۔پس جب آپ نافرمانی سے بچنا چاہیں تو بالکل تاویل نہ کریں بلکہ اپنے نفس پر ''امر کی اتباع'' اور ''عدمِ تجاوز'' کو لازم کر لیں۔

یہ ہمارے لیے کس قدر افسوس ناک بات ہے کہ ہم اہلِ باطل اور طاغوت کے لشکروں کو دیکھتے ہیں کہ ان کے اندر کس قدر سمع و اطاعت اور نظم و ضبط ہے جو کسی سے مخفی نہیں۔آپ دیکھتے ہیں کہ ان کا ایک فرد کسی معصیت کی طرف یا پھر کفر کی طرف بڑھتا ہے اور جب اس سے سوال کیا جائے تو کہتا ہے ''عبدٌ مأمور'' کہ مجھے حکم دیا گیا تھا۔اس کے مقابل ہم دیکھتے ہیں کہ اس بات کو تلاش کیا جاتا ہے جبکہ مجاہدین میں یہ پہلو کمزور ہے اور اللہ ہی مددگار ہے۔

اے میرے محترم بھائی تجھ پر واجب ہے کہ جو کوئی امیر کی معصیت کا ارتکاب کرے اس پر شدید انکار کر اور اپنے امیر اور اپنے بھائی کا مددگار بن تاکہ وہ کسی ایسی خطا کا ارتکاب نہ کرے جس کی قیمت امت اور مجاہدین کو ادا کرنی پڑے۔**اے مبارک بھائی تجھے جاننا چاہیے کہ سمع و طاعت مومنوں کے لیے نرمی کا مظہر ہے اور اس کا خلاف مومنوں پر سختی کی طرف لے جاتا ہے۔** میں اپنی نصیحت کو اس نظم پر ختم کرتا ہوں......

واسمع وصایایَ بحق اننی — ارید نفعا وصلاحا یا اخی

طاعتُك الامیرَ حتمٌ لا زمُ — ومن یخالفه بامرٍ آثِمُ

والسمع والطاعة للامیر　　سمع لا مرِ احمدَ البشیرِ

اما خلاف الا مر والعصیانِ　　فانہ معصةُ الدیاَّنِ

وھو اساسُ الضُعفِ والھَزائِمُ　　بہ فساد الرأُی والعزائمُ

وما جری علی الصحابِ فی　　احدُ درسٌ لکُلِّ مومنٍ الی الاَبَدُ

فالزمُ ودَاوِمُ طاعة ولاتملُ فی　　الکُرہ و المَنُشَطِ اِسُمَع لا تَکَلُ

الا اذا کان خلافُ الشَّرعِ　　فلیس للامیرِ ایَّ سمُع

میری وصیتوں کوغور سے سن اے میرے بھائی کہ میں فائدہ واصلاح چاہتا ہوں

تجھ پر امیر کی اطاعت لازمی ہے اور جو امیر کی مخالفت کرے وہ گنہگار ہے

امیر کی سمع طاعت دراصل بشارت دینے والے احمد ﷺ کی اطاعت ہے

امیر کے امر کی مخالفت ونافرمانی اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی بھی نافرمانی ہے

ایسا کرنا شکست وفساد اور رائے کی تباہی کا بھی سبب بنتا ہے

جو کچھ صحابہ کے ساتھ احد میں ہوا وہ ہر مومن کے لیے درس ہے

پس امیر کے حکم کو لازم پکڑ اور تنگی و آسانی میں اس سے اعراض نہ کر

ہاں مگر جب حکم کسی معصیت کا ہو تو پھر امیر کی کوئی اطاعت نہیں

اے میرے مجاہد بھائی! میں اللہ سبحانہ وتعالیٰ سے دعا گو ہوں کہ وہ مجھے اور تجھے سمع وطاعت کا پابند بنائے اور ہمیں اپنی معصیتوں کے ذریعے اپنے بھائیوں پر اذیتوں کا سبب نہ بنائے۔ اللہ ہمیں معاف فرمائے اگر ہم بھول جائیں یا غلطی کر جائیں۔

(نقلاً عن مجلّہ صوت الجھاد/ العدد الثالث۔رمضان 1424 ھجری)

مسلم ورلڈ ڈیٹا پروسیسنگ پاکستان